نظموں سے حیدر صاحب کی زندگی ایک کھلی کتاب بن جاتی ہے جس کی ہر سطر سے سادگی، فکر کی رسائی اور عزم کی بلندی کا اظہار ہوتا ہے۔حیدر صاحب کی نظم نگاری پر ڈاکٹر سعادت سعید، شعبہء اردو۔انقرا یونیورسٹی، ترکی، کی رائے ملاحظہ کیجیے۔

حیدر قریشی اس امر سے آگاہ ہیں کہ صنفِ نظم میں ذاتی اور اجتماعی کیفیات متنوع پیرایوں میں اجاگر ہوسکتی ہیں۔اس میں جذبے، تخیل اور فکر کی ترکیبی وحدت کی بنیاد پر، پرقوت اظہار کے دریچے وا ہوتے ہیں۔حیدر قریشی صنفِ نظم کی مطلوبہ و ملزمہ کلّی وحدت کا اہتمام اس طور سے کرتے ہیں کہ اس کے اجزاء کا حسن اور تاثر برقرار رہتا ہے۔

**(پیش لفظ۔حیدر قریشی کی ادبی خدمات۔پروفیسر نذر خلیق۔مطبوعہ میاں محمد بخش پبلشرز۔خانپور۔۲۰۰۳ء)**

حیدر صاحب اپنی نظموں میں غمِ عشق سے زیادہ غمِ دنیا کا اظہار کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔یعنی عشق بلائے جان ہے۔مگر اس کی جان (دنیا) اس سے بھی زیادہ آفتِ ہوش وایماں ہے۔ذیل میں حیدر صاحب کی دو نظموں کے دو مختصر حصے بطورِ نمونہ پیش ہیں۔

ذرا پھر دل کے دریا میں اتر کر<br>
اپنی نم آنکھوں سے تھوڑا مسکراؤ<br>
اور پھر سوچو!<br>
زمیں، پانی، فضاؤں تک<br>
جہاں بھی زندگی ہے<br>
اس ہوا کی حکمرانی ہے<br>
ہوا نہ ہوا گر تو زندگی معدوم ہوجائے<br>
ہوا ناگن سہی، ڈائن سہی، لیکن<br>
ہوا تو زندگی بھی ہے!! **(نظم:ہوا)**

☆☆☆☆

ڈرتا ہوں تیرے قُرب سے پتھرا نہ جاؤں میں<br>
میں چاہتا ہوں صرف تجھے سوچتا رہوں<br>
جب جانتا ہوں دل ترا ہے پتھروں کا ڈھیر<br>
پھر آئینہء روح کیوں ٹکراؤں گا بھلا؟<br>
تسخیر کر کے میں تجھے کیا پاؤں گا بھلا؟



اچھا ہے تجھ کو دور سے ہی دیکھتا رہوں<br>
اچھا ہے تجھ کو دور سے ہی سوچتا رہوں!<br>
**(نظم چاند کی تسخیر کے بعد)**

حیدر صاحب کے دو افسانوی مجموعے بھی شاملِ کلیات ہیں۔بیشتر افسانے غم کے ساتھ خوشی اور خوشی میں غم کی کیفیات پیش کرتے ہیں۔ویسے بھی حیدر صاحب کی شاعری ہو کہ افسانہ نگاری، انشائیے ہوں کہ خاکہ نگاری، سفرنامے ہوں کہ کالم نگاری، سبھی ایک خاص ذہن کی پیداوار محسوس ہوتے ہیں۔حیدر صاحب کی تحریر کی یہ خاصیت ہے کہ وہ ہنسنے میں رونے کو، چلنے میں ٹھہرنے کو، خاموشی میں آواز کو اور زندگی میں موت کو ڈھونڈتے ہیں اور ان کی تحریر کا سکوت بھی صدائے بازگشت بن جاتا ہے۔حیدر صاحب نے زیرِ عنوان روشنی کی بشارت اور قصے کہانیاں، جملہ (۲۵) افسانے تحریر کیے ہیں، جس میں چند ایک کے علاوہ سبھی افسانے ہماری توجہ مرکوز کرنے میں کامیاب ہیں اور بلا مبالغہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ ان افسانوں کا مطالعہ کلاسکیت اور جدیدیت کا منفرد طرزِ اظہار ہے۔

ادب کی ایک اہم صنف خاکہ نگاری بھی ہے۔اردو میں یہ صنف اپنے لکھنے والوں کی جگر کاوی و جگر سوزی سے بے اعتنائی کے لیے گلہ گزار ہے۔خاکہ نگاری طنز و مزاح کے ساتھ ساتھ خاکہ نگار کی ظرافت و فراست کا مطالبہ کرتی ہے۔حیدر صاحب کی فطرت میں حسِ مزاح موجود ہے، جس کی وجہ سے ان کی تحریر میں مزاح ایک تبسمِ زیرِ لب کا سامان فراہم کرتا ہے۔اس صنف کے بارے میں وہ خود یہ کہتے ہیں کہ:

''خاکہ نگاری نہ تو شخصیت کی خاک اڑانے کا نام ہے اور نہ شخصیت پر خاک ڈالنے کا نام ہے، بلکہ یہ تو پلِ صراط پر سے گزرنے کا عمل ہے، جبکہ ادیب نما صحافیوں کے خاکے سرکس کے رسّوں پر چلنے کا منظر دکھاتے ہیں۔''

**(بلند قامت ادیب، اکبر حمیدی۔میری محبتیں، ص ۱۴۸۔عمرِ لاحاصل کا حاصل۔۲۰۰۵ء)**

حیدر صاحب کی کلیات مذکورہ میں زیرِ عنوان میری محبتیں، (۲۰) خاکے ملتے ہیں، جس میں (۱۰) خاکے، اول خویش کی ذیلی سرخی کے ساتھ خون کے رشتوں والے ممدوحین پر اور (۱۰) خاکے بعدِ درویش کے عنوان سے علمی و ادبی شخصیتوں پر پیش ہوئے ہیں۔سبھی خاکے زندگی کی حرارت اور زمانے کی نیرنگی کے ساتھ ساتھ حیدر صاحب کے افکار و فن اور نازک خیالی کا اظہار ہیں۔بعض مقامات پر موصوف کی تحریر اسقدر کربناک ہوجاتی ہے کہ ان کے آنسوؤں کی نمی ہمیں اپنی آنکھوں میں محسوس ہونے لگتی ہے اور سادہ واقعات بھی اسلوبِ بیان کے باعث حقیقت نگاری کی شان حاصل کر لیتے ہیں۔

حیدر صاحب نے بعنوان کھٹی میٹھی یادیں، تصنیف کے ذریعے ایک نئی صنف "یادنگاری" کی اردو میں بنا ڈالی ہے۔جس میں (۱۳) مضامین موجود ہیں، جو یہ ثابت کرتے ہیں کہ ادب مسرت زائی کا سرچشمہ ہے۔ان مضامین میں واقعات کی پیش کشی اور اسلوبِ نگارش کی شان پوشیدہ ہے، جس سے حیدر صاحب کے دل

کی مخفی دھڑکنوں کا اظہار ہوتا ہے۔

حیدر صاحب کی ایک انشائیہ تصنیف زیرِعنوان ''فاصلے' قربتیں'' بھی مذکورہ کلیات میں شامل ہے۔جس میں جملہ دس انشائیے بیان ہوئے ہیں۔جو لوگ سوچنے' سمجھنے کا سلیقہ اور مناسب ومتوازن رائے قائم کرنے کا نظریہ رکھتے ہیں' وہ کسی بھی معاملے کی گہرائی اور گیرائی تک پہنچتے ہیں۔انسان جس طرح مناظرِ فطرت اور چاند ستاروں سے متاثر ہوتا ہے' اسی طرح وہ اپنی گرد وپیش کے اشیاء ومظاہر بھی متاثر ہوتا ہے۔انہی اشیاء ومظاہر کا حسین اظہار حیدر صاحب کے انشائیے ہیں۔

سفرِحج اور سات عمرے کی یاوری بھی حیدر صاحب کا قابلِ رشک نصیب ہے۔زیرِعنوان ''سوئے حجاز'' حیدر صاحب کی مکہ مکرمہ اور مدینہ شریف کے زیارتوں کا سفرنامہ تصنیف کیا ہے۔یہ تصنیف موصوف کے شعری ونثری کلیات کا آخری حصہ ہے۔جس میں حیدر صاحب نے مقاماتِ سفرِحج اور سات عمروں کی ادائیگی کے تاثرات' طور طریقے' فرائض وسنن کو کائنات اور اپنی ذات کے تناظر میں دیکھا' محسوس کیا اور پیش کیا ہے اور یہ ایک ایسا وصف ہے' جو ارفع واعلیٰ احساسات کے بغیر پیدا نہیں ہوتا۔مذکورہ کلیات میں کعبہ شریف سے متعلق چند ماہیے' اور نعتِ شریف بھی قابلِ ذکر ہیں۔

ماریشس میں عالمی اردو کانفرنس اور پروفیسر نذر خلیق کا حیدر قریشی سے مکالمہ بھی کلیات بالا کی مشمولات ہیں۔حیدر صاحب کی نثری وشعری کلیات یہ بتاتی ہے کہ اگر "عمرِ لاحاصل کا حاصل" چاہتے ہو تو اردو شعروادب کو اپنی زندگی کا ماحصل بنالو۔کیونکہ' اردو شعروادب صرف شعروادب نہیں ہے بلکہ' آبِ حیات ہے' جس کو پی لینے سے قوم مر نہیں سکتی۔یہ ایک حقیقت ہے کہ حیدر صاحب نے نظم ونثر اردو کی گراں قدر خدمات انجام دی ہیں۔جرمنی کے ماحول میں ان کا مسلسل مصروفِ شعروادب رہنا موجبِ صد تحسین ہے اور ان کی عمرِ لاحاصل کا پیمانہ فکر ونظر کی دولت سے بھرا ہوا تہذیبی ورثہ ہے۔

--------------

میں انہیں (حیدر قریشی کو) مغربی دنیا میں اردو کا سب سے بڑا ادیب مانتا ہوں اور ان کی صلاحیتوں کے سامنے اپنی ہیچ مدانی کا اعتراف کرتا ہوں۔حیدر، ون مین ادبی رائٹنگ کی انڈسٹری ہیں۔۔۔۔۔میرے برخوردار ہیں۔مجھ سے عمر میں دس برس کم، لیکن کام وصلاحیت میں سو سال بڑے۔حیدر قریشی سے میرا سب سے بڑا رشتہ و تعلق یہ ہے کہ وہ میرے سب سے عزیز استاد اور دوست پروفیسر ناصر احمد کے بھانجے اور داماد ہیں۔اسی رشتے نے مجھے ان کے پاس جرمنی پہنچایا۔پھر ان کی علمی وادبی فتوحات کے درجہ و دائرہ کو دیکھا تو ماننا پڑا کہ ہم تو ساری عمر گھاس ہی کاٹتے رہے ہیں۔

(**ڈاکٹر ظہور احمد اعوان** کے کالم **''دل پشوری''** سے اقتباس۔مطبوعہ روزنامہ آج پشاور۔یکم جنوری ۲۰۰۹ء)



**نصرت ظہیر**

مدیر سہ ماہی **ادب ساز**، دہلی

# حیدر بھائی پر ایک ادھورا مضمون

## ''عمرِ لاحاصل کا حاصل'' کے تناظر میں

حیدر بھائی سے میری پہلی سیدھی ملاقات اس وقت ہوئی جب ایشیا محوِ خواب تھا اور جرمنی جاگ رہا تھا۔

اصولاً یہ وہ ساعت تھی جو شاعرِ مشرق کو میسر آتی تو وہ مردِ مومن کو جگانے کے لئے ایک اور معرکتہ الآرا نظم یا مثنوی کہہ ڈالتے۔لیکن شکر ہے کہ ہم دونوں میں کوئی شاعرِ مشرق تو کیا شاعرِ شمال مشرق بھی نہیں تھا ورنہ اقبالیات کے ماہرین کو اپنی قابلیت جھاڑنے کیلئے ایک اور اقبالی تخلیق کا حوالہ دینا پڑ جاتا۔ہم دونوں حضرات اس وقت اپنے اپنے کمپیوٹر کے سامنے بیٹھے تھے، اور کوئی نظم کہنے کی بجائے ایک دوسرے کو ای میل بھیج رہے تھے۔

انٹرنیٹ پر اس ملاقات کا سبب میرا وہ مضمون بنا، جو میں نے گوپی چند نارنگ صاحب کو پدم بھوشن کا اعزاز ملنے پر دیے گئے ایک استقبالیہ میں پڑھا تھا اور جسے سُن اور پڑھ کر نہ صرف نارنگ صاحب کے مداح خوش ہوئے تھے بلکہ ان کے مخالفین میں بھی خوشی کی لہر دوڑ گئی۔

مداح اس لئے خوش ہوئے کہ اُنہیں اس میں صرف نارنگ صاحب کی تعریف نظر آئی۔جب کہ مخالفین کو مضمون کا مزا اُن چٹکیوں میں آیا جو بھری تو گئی تھیں ہنسانے کے لئے مگر اُنہیں ان میں اپنی پسند کے نارنگ مخالف رنگ زیادہ دکھائی دیئے۔یعنی جس کی جیسی روح تھی اسے ویسے فرشتے نظر آئے۔رہ گئے نارنگ صاحب، تو میرا خیال ہے وہ ابھی تک بھی طے نہیں کر پائے ہیں کہ اسے مدح کے زمرے میں رکھیں یا مذاق کے۔جہاں تک خود میرا خیال ہے تو خدا گواہ ہے کہ میں نے وہ مضمون نیت باندھ کر ان کی مدح میں تحریر کیا تھا۔البتہ عنوان نے کچھ کنفیوژن پیدا کر دیا۔میں نے عنوان رکھا تھا' نارنگ صاحب کا تخلیقی اسلوب'۔عنوان کے سنجیدہ پن سے اکثر ادبی رسائل کے مدیر دھوکا کھا گئے اور انہوں نے مضمون کو غیر مزاحیہ ابواب میں شائع فرما دیا۔جس سے مزاح کا رنگ اور گہرا ہو گیا۔

خیر، جب یہ معلوم ہوا کہ ایک اردو ویب سائٹ نے اسے انٹرنیٹ پر بھی چھاپ دیا ہے تو کمپیوٹر پر اپنا

پہلا مضمون پڑھنے کا فطری اشتیاق مجھے جدید ادب ڈاٹ کوم تک لے گیا اور بس، وہاں حیدر قریشی صاحب سے میری ملاقات ہوگئی۔ ماشاءاللہ وہ ڈجیٹل ملاقات اب بھی جاری ہے اور انشااللہ آگے بھی جاری رہے گی۔

اس سے پہلے، بلکہ سب سے پہلے، حیدر بھائی مجھے 'کتاب نما' کے ایک شمارے میں ملے تھے۔ یہ کئی برس پہلے کی بات ہے۔ اس ایک کتاب نما میں انہوں نے سال بھر کے کتاب نماؤں کا تفصیلی جائزہ اس سنجیدگی سے لیا تھا کہ میں چونک گیا۔ اس لئے نہیں کہ کسی اردو والے میں سنجیدگی کا پایا جانا بجائے خود ایک چونکا دینے والی بات ہے۔ بلکہ اس لئے کہ انہوں نے اس مضمون میں اردو ادیبوں کی پورے سال کی کارکردگی کا کچّا چٹھا اس سنجیدگی سے کھول کر رکھ دیا تھا جس طرح ہمارے بچپن کے زمانے کی گھر والیاں ہفتے بھر کے میلے کپڑے دھوبی کے سامنے رکھ دیا کرتی تھیں اور گھر میں موجود کسی اسکولی بچّے کو کاپی قلم تھما کر کہتیں کہ لکھو، کرتے بغیر بٹن کے تین عدد، قمیصیں چھوٹی بڑی مع آستین پانچ عدد، پائجامے آٹھ عدد پائنچوں سمیت اور دوپٹّے وبنیان ثابت اتنے عدد وغیرہ وغیرہ۔

حیدر صاحب نے بھی کچھ اسی طرح حساب لگایا تھا کہ فلاں مصنف نے اس سال اتنے مضمون لکھے جن میں کمال یہ تھا کہ صفحے کے صفحے سیاہ کرنے کے باوجود کچھ نہیں کہا گیا۔ یا فلاں افسانہ نگار نے اتنی کہانیاں لکھیں جن میں سے ہر ایک پر کسی مضمون کا شبہ ہوتا تھا۔ یا پھر فلاں شاعر نے اس سال اتنی غزلیں اور اتنی نظمیں کہیں جن میں اتنے مصرعے بے وزن تھے اتنوں میں سکتہ پکڑا گیا نیز یہ کہ اس سال شتر گربہ اور ایطائے جلی وخفی کی اتنی وارداتیں ہوئیں۔ اسی طرح نقادوں، تبصرہ نگاروں اور مزاح نگاروں وغیرہ کی بھی خبر لی گئی تھی۔ یہاں تک کہ مراسلہ نگاروں کو بھی نہیں بخشا گیا اور بتایا گیا تھا کہ فلاں صاحب نے اس سال اتنے مراسلے لکھے جن میں اتنے مراسلے کسی اور کے مراسلوں سے چوری کئے گئے تھے وغیرہ وغیرہ۔

جب اس جائزے کا میں نے بغور جائزہ لیا تو معلوم ہوا کہ اتنی محنت تو ادیبوں نے اپنی تخلیقات میں بھی نہ کی ہوگی جتنی موصوف نے تمام تر جزئیات کے ساتھ ان کا جائزہ لینے میں فرمادی تھی۔ مضمون پڑھ کر میرے منھ سے وہی جملہ نکلا جو کسی زمانے میں ملک راج آنند کی تقریر سن کر اسرار الحق مجاز کی زبان سے نکلا تھا۔ یعنی یہ کہ کوئی بڑا ہی قابل آدمی معلوم ہوتا ہے۔ پھر جب دھیرے دھیرے ان کی ادبی تخلیقات یہاں وہاں پڑھیں تو ان کے اور جوہر کھلتے گئے۔ اور حال ہی میں ان کی کلّیات کا مطالعہ شروع کیا تو خود اپنا جہل بھی کھل کر سامنے آگیا کہ ایک شخص اتنے خلوص، وارفتگی، سنجیدگی، ایمانداری، محنت اور جانکاہی سے ادب تخلیق کرتا رہا، اور کاغذ کی زمین سے لے کر انٹرنیٹ کے آسمان تک ہر طرف دھومیں مچاتا رہا اور تمہیں اب تک خبر نہ ہوئی۔ یقین کیجئے ادب کے معاملے میں اپنی نا معلومات پر اس وقت اتنی شرم آئی کہ دیر تک یوں محسوس ہوتا رہا جیسے میں کوئی عام قاری نہیں بلکہ کسی یونیورسٹی کا لیکچرر ہوں۔ پروفیسر اس لئے محسوس نہیں کیا کہ وہ پھر بھی تھوڑے پڑھے لکھے ہوتے ہیں۔

حیدر بھائی کی کلّیات 'عمر لا حاصل کا حاصل' یوں تو خود انہی کے بقول اُن کا اب تک کا کُل اثاثہ ہے



لیکن مجھے اس بیان پر شبہ ہے۔ کیونکہ جس رفتار سے ان کا ادبی سفر جاری وساری ہے اسے دیکھتے ہوئے مجھے اندیشہ ہے کہ ایک دو سال میں انہیں ایک اور کلّیات کی ضرورت پیش آجائے گی۔ بلکہ دو عدد کلّیات پر تو کام شروع ہو بھی چکا ہے۔ ایک تو ہے ماہیے کی تحقیق وتنقید پر مشتمل ان کی پانچ کتابوں کی کلّیات، جس کی ترتیب چل رہی ہے۔ اس کے علاوہ تحقیق وتنقید کے بہت سے مضامین ہیں جو اِدھر اُدھر بکھرے پڑے ہیں اور جن کی کلّیات الگ منصوبے کے تحت زیرِ ترتیب ہے۔ لہٰذا اس کا پورا خطرہ موجود ہے کہ جب یہ کلّیات شائع ہوں گی تو ہمیں چند سال بعد انکی تمام کلّیات کی ایک جامع الکلّیات، بلکہ بالکلّیات چھاپنی پڑے گی۔

اس سے ادب کی دنیا میں جو اضافہ ہوگا اس کی تو خیر ایسی کوئی فکر نہیں لیکن یونیورسٹیوں کے اردو لکچررز کے لئے یہ ضرور پریشانی کی بات رہے گی کہ انہیں اپنی نا معلوماتِ عامہ کی موجودہ سطح برقرار رکھنے کے لئے مزید بے مطالعگی سے کام لینا پڑے گا۔ اس جملے کا آخری حصہ اگر آپ کی سمجھ میں نہ آیا ہو تو مرحوم ابنِ انشا کا وہ جملہ یاد کیجئے جو انہوں نے اپنی شہرہ آفاق تصنیف، 'اردو کی آخری کتاب' کے دیباچے میں لکھا تھا۔ کتاب کے فلیپ پر تحریر تھا 'نا منظور شدہ از محکمۂ تعلیم'۔ اس تعلق سے مصنف نے تحریر کیا تھا کہ ہمیں بہت سے اسکولوں و مدرسوں سے یہ درخواستیں مل رہی ہیں کہ انہیں یہ کتاب نہ بھیجی جائے، اور یہ آرڈر اتنے زیادہ ہیں کہ ہمیں ان کی تعمیل میں دشواری ہو رہی ہے۔

کوئی کام نہ کرنا اپنے آپ میں خود کتنا بڑا کام ہے، اس بات کو کچھ وہی لوگ بہتر سمجھ سکتے ہیں جنہوں نے کبھی کوئی کام نہ کیا ہو۔ ورنہ جو لوگ دن رات کام میں جٹے رہتے ہیں وہ کیا جانیں کہ خالی بیٹھنا کس قدر محنت طلب ہوتا ہے۔ اس پر عزیز دوست شجاع خاورؔ کا شعر یاد آگیا:

مصروف جو رہتے ہیں انہیں کچھ نہیں ملتا　　　بے کار پھروگے تو کوئی کام ملے گا

اگر اب بھی بات سمجھ میں نہ آئی ہو تو کبھی ہمارے دفتر آکر دیکھئے جہاں لوگوں نے کوئی کام نہ کرنے کے ایسے ریکارڈ قائم کر رکھے ہیں کہ گنیز بک آف ورلڈ ریکارڈز میں بھی ان کی کوئی مثال نہیں ملے گی۔ بے چارے روزانہ اس قدر خالی بیٹھتے ہیں کہ آرام کرتے کرتے تھک جاتے ہیں، اور تازہ دم ہونے کے لئے انہیں ڈیوٹی ختم ہونے سے عموماً ایک گھنٹہ پہلے ہی گھر چلے جانا پڑتا ہے۔

لیکن صاحب، حیدر قریشی جس طرح کام کر رہے ہیں اسے واقعی سلام کرنا پڑتا ہے۔ ایسا فنا فی الادب اردو والا کم از کم اب تک کی عمر میں تو میں نے نہیں دیکھا۔ جب وہ پیدا ہوئے ہونگے تو مجھ سے ایک ڈیڑھ سال چھوٹے رہے ہوں گے۔ لیکن اب جو حساب لگا کر دیکھتا ہوں تو پاتا ہوں کہ وہ اپنی ذات میں اردو ادب کا ایک دور بنتے جا رہے ہیں جب کہ میں ابھی پیدا بھی نہیں ہوا ہوں۔ یہ موازنہ آرائی قارئین کو کچھ بے موقع اور اوٹ پٹی سی ضرور لگی ہوگی مگر کیا کروں جب بھی کسی ہم عمر کو بلندیوں پر دیکھتا ہوں تو اس سے اپنا موازنہ کئے بغیر نہیں رہ

پاتا۔ ویسے اپنی اوقات اور جامے وپاجامے کودرست رکھنے میں یہ عمل خاصا مفید رہتا ہے۔اس عمر میں حیدر صاحب ادب کی اتنی اصناف میں اتنا کام کر چکے ہیں کہ دیکھ کر حیرت ہوتی ہے۔اور وہ بھی اس حالت میں کہ اچھی خاصی غربت میں پلے بڑھے،تعلیم مکمل کرنے سے پہلے، بلکہ اسے مکمل کرنے ہی کے لئے اور گھر بار کی خاطر بھی فیکٹری میں مزدوری کرنا پڑی، وہاں مزدوروں کے لئے لڑتے بھڑتے اور طرح طرح کے عذاب جھیلتے رہے،اس کے بعد شہر چھوٹا، دیس چھوٹا اور سمندر پار پردیس میں رہنے کو مجبور ہوئے۔مگر مولانا حسرتؔ کی طرح چکّی بھی چلاتے رہے اور مشقِ سخن بھی جاری رکھی۔

یوں تو حیدر صاحب نے ادب کی تقریباً ہر صنف میں طبع آزمائی کر کے اردو والوں کا ذوق آزمایا ہے اور مجھ جیسے سخن نافہموں کو آزمائش میں ڈالا ہے مگر شاعری کی شائد سب سے غیر معروف مانی گئی فوک فارم، ماہیا کو اردو میں جو قبولیت و مقبولیت انہوں نے دلائی ہے اس میں دور دور تک کوئی ان کا ہم سر نہیں ہے۔میرے کہنے کا مطلب یہ نہیں کہ ان سے اچھا ماہیا کسی نے نہیں لکھا۔بہتوں نے بہت عمدہ ماہیا نگاری کی ہوگی، اور آگے بھی کریں گے،لیکن اس صنف کو پاکستان اور ہندوستان میں اردو کے تقریباً ہر ادبی رسالے کا لازمی جزو بنوا دینے میں ان کی کاوش و جدوجہد کا بڑا، بلکہ سب سے بڑا ہاتھ ہے۔ ماہیا، جس کے بارے میں ہماری معلومات مشہور فلمی گیت، 'تم روٹھ کے مت جانا' سے کبھی آگے نہیں بڑھی تھی، آج اردو شاعری کی سب سے بڑی دیسی صنف بن گئی ہے۔ پہلے یہ اعزاز دوہے کو حاصل تھا۔مگر ماہیا اب لگتا ہے دوہے سے بھی آگے نکل گیا ہے۔اور یہ سب کیا دھرا، اللہ معاف کرے،حیدر قریشی صاحب کا ہے۔

کہنے والے کہتے ہیں حیدر صاحب کو ماہیے کا جنون ہے۔ ایک صاحب نے انہیں بابائے ماہیا تک کہہ ڈالا۔ایک اور صاحب نے کہا وہ مجنوں ہیں اور ماہیا ان کی لیلیٰ۔اور اب ان کی یہ کیفیت ہے کہ ماہیا ماہیا کہتے کہتے خود ماہیا ہو گئے ہیں۔ایک قریبی دوست نے لکھا کہ اب جواُن کے خط جرمنی سے آتے ہیں تو لکھتے ہیں کہ ماہیا کے لئے دعا فرمائیں ۔انہوں نے جواب میں لکھا کہ تم ماہیے کے لئے دعا کرتے رہو، میں تمہارے حق میں دعا کروں گا۔شکر ہے کہ ان دعاؤں کے طفیل دونوں خیریت سے ہیں۔ ماہیا بھی اور حیدر بھائی بھی۔اور اب یہاں کوئی کچھ بھی کہے، میں ان کے وہ ماہیے نقل کئے بنا نہیں رہوں گا جو انہوں نے مرد اور عورت کے مکالمے کی صورت میں کہے ہیں اور جو مجھے سب سے زیادہ اس لئے پسند ہیں کہ ان میں ماہیے کی فطری لے کاری تو ہے ہی، لفظوں کی تال اور معنی کے سُر خوب جمے ہیں، جن سے انہوں نے بڑی سادگی کے ساتھ پوری ایک راگ مالا پرو کر رکھ دی ہے۔ سنئے اور سر دھنئے...

مرد

کتنے بدنام ہوئے



پیار میں تیرے،ہم
پھر بھی ناکام ہوئے

عورت

ناکامی سے ڈرتے ہو
عشق بھی کرتے ہو
بدنامی سے ڈرتے ہو

مرد

اس حال فقیری میں
عمریں بیت گئیں
زلفوں کی اسیری میں

عورت

زلفوں سے رہا ہو جا
رب تیری خیر کرے
جا ہم سے جدا ہو جا

مرد

کیا لطف رہائی کا
دل جب سہہ نہ سکے
دکھ تیری جدائی کا

مرد+عورت

ملنا ہو تو ملتے ہیں
پھول محبت کے
پت جھڑ میں بھی کھلتے ہیں

کہئے صاحب، کیا خیال ہے؟

ویسے، جن حضرات کو یہ ایک عام سا فلمی دوگانا محسوس ہوا ہواُن سے میری درخواست ہے وہ کچھ دیر کے لئے مضمون ایک طرف رکھ دیں۔اور جب طبیعت کچھ ٹھیک ہو جائے تو دوبارہ اسے ذرا ٹھہر ٹھہر کر پڑھیں۔ انشااللہ افاقہ ہوگا۔

ماہیے کے علاوہ غزل سے بھی ان کا عشق مجھے کچھ کم نہیں لگتا۔ یہی کیفیت کسی قدر نظم میں ہے۔اس کے علاوہ انہوں نے افسانے لکھے ہیں،انشائیے تحریر کئے ہیں،خاکہ نگاری کی ہے،تنقیدیں لکھی ہیں،مراسلہ بازی فرمائی ہے اور وہ سب لکھا ہے جو عام طور سے عام ادیب نہیں لکھتے۔اور میری مشکل دیکھئے کہ میں نے پچھلے چند ہفتوں میں یہ سب پڑھا تو غزلوں سے زیادہ مجھے ماہیے اچھے لگے،ماہیوں سے زیادہ نظموں میں لطف آیا،نظموں سے زیادہ انشائیوں میں مزا پایا،انشائیوں سے زیادہ خاکوں نے لطف دیا،خاکوں سے زیادہ تنقیدی مضامین نے متاثر کیا،تنقیدی مضامین سے زیادہ غزلیں پسند آئیں،غزلوں سے زیادہ ماہیے اچھے لگے،ماہیوں سے زیادہ...وعلیٰ ہذالقیاس۔نہ وہ ٹھہرے نہ میں ٹھہرا۔گھوم پھر کر دونوں وہیں واپس آتے رہے جہاں سے چلے تھے۔میں نقاد تو نہیں ہوں کہ دعوے سے کوئی بات حیدر صاحب کے ادب اور فن کے بارے میں کہہ سکوں۔جتنی سمجھ ایک کچے پکے نثر نگار کے طور پر پائی ہے اس کے برتے پر یہ بات ضرور کہوں گا کہ کثیر الازدواج شوہر تمام بیویوں سے اور کثیر الاصناف ادیب تمام اصناف سے ہرگز انصاف نہیں کرسکتا۔لیکن حیدر قریشی نے بڑی حد تک یہ کام کر کے دکھایا ہے۔انہوں نے سبھی اصناف میں تقریباً ایک سا معیار قائم رکھا ہے۔ چنانچہ یہ کہنا مشکل ہے کہ انہیں کیا کہا جائے۔عمدہ شاعر،عمدہ افسانہ نگار،عمدہ انشائیہ نگار،عمدہ نقاد یا چاروں۔میں انہیں پانچوں کہوں گا کیونکہ ان کی ایک اور بڑی خصوصیت میرے علم کے مطابق یہ ہے کہ وہ ایک بہت اچھے انسان ہیں۔اور یہ خصوصیت وہ ہے جس کے بغیر وہ باقی چاروں میں سے ایک بھی نہ ہوتے۔

یہاں ایک بات واضح کر دوں کہ ان سے میری بالمشافہ ملاقات ابھی تک نہیں ہوئی ہے۔صرف ایک بار ٹیلیفون پر بات ہوئی۔ورنہ سب ملاقاتیں ای میل کی بدولت ہوتی ہیں۔لہٰذا ان کی شخصیت کے کئی گوشے ایسے ہوسکتے ہیں جو ابھی میرے علم سے باہر ہیں۔ ہاں یاد آیا۔انٹرنیٹ کی بات رہ گئی۔میرے ذاتی علم کے مطابق حیدر قریشی اردو کے واحد سنجیدہ ادیب ہیں جو انٹرنیٹ پر سب سے زیادہ موجود ہیں۔ان کا معیاری جریدہ ’جدید ادب‘ بھی اردو کا واحد ادبی رسالہ ہے جو کاغذ پر چھپنے کے ساتھ ساتھ پورے کا پورا انٹرنیٹ پر دستیاب ہے۔جدید ادب پہلے دو مرتبہ پاکستان میں چھپ کر بند ہو چکا ہے اور اب جرمنی سے شائع ہوا ہے تو نہائت پابندی سے شائع ہو رہا ہے۔بلکہ پہلے تو صرف کاغذ پر ہی چھپتا تھا اب آپ اسے انٹرنیٹ پر بھی پڑھ سکتے ہیں۔لطف یہ کہ حضرت نے اچھے خاصے ضخیم رسالے کی قیمت بھی کچھ نہیں رکھی۔مفت تقسیم شروع کر دی۔ایک تو اردو والوں کو ادب پڑھنے کی عادت نہیں ہے۔اس پر مفت کا ادب!لوگ شک کرنے لگے کہ کہیں القاعدہ یا امریکہ تو اس کے پیچھے نہیں ہے جو ہمیں مفت میں ادب پڑھوا کر ہماری عادتیں خراب کرنا چاہتا ہو۔آخر ہیں تو دونوں ایک ہی سکّے کے دو رخ۔

تنگ آ کر کچھ لوگوں نے ان کی منّت سماجت کی اور ہاتھ پیر جوڑے کہ بندۂ خدا کچھ تو رسالے کی قیمت رکھ دو۔چنانچہ حالیہ شمارے سے لوگوں کی یہ پُرزور درخواست منظور کرتے ہوئے انہوں نے ازراہِ عنایت



اس کی قیمت مقرر کر دی ہے ورنہ وہ تو اگلے شمارے سے ایک ’جدید ادب‘ بلا قیمت قبول کرنے والے کو ساتھ میں ایک ’جدید ادب‘ مفت دینے کا ارادہ کئے بیٹھے تھے۔اس طرح اردو کی تاریخ میں یہ پہلا واقعہ ہے جب کسی اردو رسالے نے پبلک کی پرزور فرمائش پر مجبوراً اپنی قیمت طے کی ہے۔ادب کے رسیا اور لوگ بھی ہیں۔ادبی جریدے شائع کرنے کی خالص خسارے والی ادبی خدمت اور بھی کئی لوگ کر رہے ہیں۔لیکن اکثر معاملوں میں یہ خدمت ادب کی بجائے اپنی ذاتی شخصیت کو چمکانے کے لئے زیادہ ہوتی ہے۔ایسے حضرات کے ادبی جریدے ان کی اپنی شاعری،اپنی نثر اور اپنی تصویر سے شروع ہوتے ہیں اور اپنی تعریف میں لکھے گئے مضامین و مراسلات پر ختم ہو جاتے ہیں۔البتّہ بیچ میں جگہ بچے تو اپنے گروپ کے لوگوں کی بھی کچھ تخلیقات شائع کر دی جاتی ہیں۔اللہ اللہ خیر صلّا۔اس کے برعکس جدید ادب کے تازہ شمارے میں ۵۰ سے زائد ادیبوں کی ۱۰۰ سے زائد نگارشات کے بیچ حیدر بھائی کے صرف دو مضمون ہیں۔اور وہ بھی میراجی اور جوگندر پال کے بارے میں۔آپ ہی بتایئے ایسے شخص کو فنافی الادب نہ کہیں تو کیا کہیں۔

حیدر بھائی کی زندگی میں انٹرنیٹ کا ، بلکہ خود انٹرنیٹ کی زندگی میں حیدر بھائی کا اتنا عمل دخل ہو گیا ہے کہ جس اردو سائٹ پر جایئے وہاں وہ کسی نہ کسی روپ میں مل جائیں گے۔سنا ہے گھر میں ان کا زیادہ تر وقت کمپیوٹر کے ساتھ ہی گزرتا ہے۔یہاں تک کہ ان کی بیگم نے اسے اپنی سوت مان لیا ہے،اور بے چاری ہر دم بس کمپیوٹر کو ان سے خلع دلانے کی شرعی تدبیریں سوچتی رہتی ہیں۔میں نے جب بھی حیدر بھائی کو ای میل کیا اس کا جواب فوراً لَوٹتے ای میل سے پایا ہے۔کئی بار پریشان ہوتا ہوں،کوئی الجھن آتی ہے تو فوراً انہیں ای میل کرتا ہوں، کیونکہ مجھے یقین رہتا ہے کہ وہ فوراً جواب دیں گے۔جب کہ اپنے بیوی بچوں سے مشورہ لینے کے لئے مجھے ان کے کچن ورک اور ہوم ورک کے ختم ہونے تک انتظار کرنا پڑتا ہے۔کہتے ہیں کہ کھانا بھی وہ کمپیوٹر کے پاس بیٹھ کر کھاتے ہیں۔کئی بار مجھے ان کے ای میل کے ساتھ بریانی اور شامی کباب کی خوشبو آ چکی ہے۔واقعی،یقین کیجئے۔

آج کل شاعری اور مضمون نگاری وہ کمپیوٹر پر ہی کرتے ہیں۔لہٰذا اگر ان کا کمپیوٹر بھی ادب شناس اور ادیب مزاج ہو گیا ہو تو کچھ عجب نہیں۔اس کا شبہ مجھے اس لئے ہے کہ خود میرا کمپیوٹر بھی خاصا ادب فہم ہو گیا ہے۔اس کا پتہ مجھے تب چلا جب ایک روز میں اس پر ایک غزل فی البدیہہ ٹائپ کرنے لگا۔جیسے ہی مطلع کہہ کر سیو (save) کرنا چاہا فوراً سسٹم ہینگ (hang) ہو گیا۔بعد میں معلوم ہوا کہ مطلع نہ صرف دولخت تھا بلکہ دوسرے مصرعے کی ردیف بھی گر رہی تھی اور کمپیوٹر کو ہرگز ایسی شاعری گوارا نہ تھی۔اس حساب سے حیدر بھائی کا کمپیوٹر اور بھی زود فہم اور زود حس ہونا چاہئے کیونکہ ان کی تحریروں میں جو صفائی،جو کساوٹ،جامعیت اور دردمندی وشائستگی میں نے پائی ہے وہ ان کی عمر کے کسی اور ادیب یا نقاد کے یہاں کم از کم مجھے تو نہیں دکھائی دیتی۔جو ادیب خود کو زیادہ پڑھا لکھا دکھانا چاہتے ہیں وہ قصداً ادق الفاظ والی ایسی پُرپیچ اور علامتی انداز کی زبان بولنے لگتے ہیں جس سے سننے والے کی کچھ

سمجھ میں نہ آئے اوران کی نیم حکیمی پر ایک حکیمانہ پردہ پڑا رہے۔لیکن حیدر بھائی کی جوتحریر بھی میں پڑھتا ہوں وہ نہ صرف صاف سمجھ میں آجاتی ہے بلکہ اس سے وہی سمجھ میں آتا ہے جو وہ کہنا چاہتے ہیں۔یہ نہیں کہ وہ کہہ رہے ہیں ایران کی اور ہم سمجھ رہے ہیں طوران کی۔یہ دوٹوک پن ادب میں میرے خیال سے بڑے کام کی چیز ہے۔

یہاں جی چاہتا ہے کہ ان کی تحریروں،نظموں اور غزلوں وغیرہ سے اپنی پسند کے کچھ حوالے بھی ان کے کمالِ فن کے ثبوت کے طور پر پیش کردوں۔مگر پھر خیال آتا ہے کہ اس سے مضمون کوخواہ مخواہ طوالت دینے کے سوا کوئی اور مقصد ظاہر نہیں ہوگا۔اس لئے فی الحال یہ ارادہ ترک کرتا ہوں۔ویسے بھی میں نے تازہ تازہ ان کی کلّیات پڑھی ہے۔اوراس میں اتنی ساری چیزیں مجھے پسند آئی ہیں کہ وہ مل کر تقریباً کلّیات کے ہی سائز کی ہو جائیں گی۔لہٰذا قارئین ’عمرِ لا حاصل کا حاصل‘ کے ٹائٹل،فہرستِ مضامین اوراشتہارات کوچھوڑ کر باقی سبھی صفحات یہاں بطور حوالہ منسلک تصوّر فرمالیں۔اور مجھے اجازت دیں۔

لیکن واضح رہے۔ابھی یہ مضمون ادھورا ہے۔کیونکہ حیدر صاحب کو میں ابھی اتنا ہی جانتا ہوں۔مزید واقفیت اور معلومات کے بعد مضمون کا باقی حصہ بھی پیش کروں گا۔اگر چہ مجھے ابھی سے اندیشہ ہو رہا ہے کہ وہ بھی ادھورا رہ جائے گا۔خیر اللہ مالک ہے!

(بشکریہ سہ ماہی **تادیب** برطانیہ جلد:۴،شمارہ:۳۔جولائی تا ستمبر ۲۰۰۶ء)

تخلیقی ادب میں کسی نئی یا غیر معروف صنف کو رائج کرا دینا اپنے آپ میں اتنی بڑی بات ہے کہ اسے تاریخ ہمیشہ ایک ادبی واقعے کے طور پر یاد رکھتی ہے۔آزاد غزل کو متعارف کرانے میں جتنا مظہر امام کو یاد رکھا جائے گا شائد اس سے کہیں زیادہ ’ماہیے‘ کو پھر سے رواج اور قبولیت دلانے کے لیے حیدر قریشی کی یاد آئے گی۔کتنی حیرت کی بات ہے کہ پچھلے کئی عشروں سے جرمنی میں خاموشی،مگر نہایت سرگرمی سے ادب کی تخلیق و ترویج میں مصروف یہ فنکار صرف ماہیے ہی نہیں لکھ رہا ہے بلکہ اس نے غزل،نظم،افسانے،انشائیے،خاکے اور سفرنامے لکھنے اور تنقید وتحقیق کے شعبے میں بھی اپنی موجودگی کا احساس دلایا ہے۔ایسے قلم کار کی ادبی قدر و قیمت اور تخلیقی جہات کا اندازہ لگانے کے لیے ضروری ہو جاتا ہے کہ اسے اور قریب سے دیکھا اور دکھایا جائے۔

**نصرت ظہیر** مدیر ادب ساز دہلی۔شمارہ نمبر ۶۔۷،جنوری تا جون ۲۰۰۸ء۔

---

اردوستان میں آپ کا خبر نامہ نظر آیا،اچھا تھا۔۔۔آپ کی سوچ اور باتوں میں بڑا توازن ملتا ہے،جس سے میں بھی کئی باتیں سیکھ رہا ہوں۔ **نصرت ظہیر** حیدر قریشی کی کتاب **خبر نامہ** کے فلیپ سے



**عبداللہ جاوید**۔کینیڈا

# ”عمرِ لا حاصل کا حاصل“ میں شامل افسانے

حیدر قریشی کے افسانوں کی اوّلین خوبی یا خصوصیت یہ ہے کہ وہ افسانوں کے معیار پر پورے اترتے ہیں (علامتی ہونے کے باوجود) اور وہ معیار یہی ہے کہ افسانہ قاری کی توجہ کو اپنی گرفت میں لے اور افسانے کے اختتام تک پکڑے رکھے۔البتہ ایک اچھا افسانہ نگار اپنے افسانے کے اختتام کے بعد،بہت بعد تک۔بعض اوقات ہفتوں،مہینوں اور برسوں کسی نہ کسی انداز میں قاری سے جڑا رہتا ہے۔حیدر قریشی کا قاری افسانے کا ہی نہیں بلکہ حیدر قریشی کا ہو جاتا ہے اور پڑھتے سے تو لازمی طور پر۔اگر حیدر قریشی کے افسانوں کو علامتی افسانوں کے خانے میں رکھا جائے تو اس خانے کے کتنے افسانہ نگاروں کے کتنے افسانے اس معیار پر پورے اترتے نظر آئیں گے؟ گنتی کے چند۔کسی کسی افسانہ نگار کا کوئی افسانہ۔بہت ممکن ہے علامتی افسانہ ہونے کے باوجود افسانوی ادب کا شاہ کار تسلیم کیا جا چکا ہو لیکن حیدر قریشی وہ واحد افسانہ نگار ہے جس کا قریب قریب ہر افسانہ،افسانے کی صنف کی متذکرہ خصوصیت کا حامل نظر آتا ہے۔علامتی افسانہ (تحریک کی صورت میں) ہمارے ادب میں اس طرح آیا جیسے تیز ہوا کا جھونکا۔بیشتر افسانہ نگاروں نے اسے باہر کی چیز جان کر لیا اور باہر کی چیز کے طور پر پیش بھی کیا نہ تو اس کے فارم کو اپنا بنایا اور نہ ہی اپنی چیز کے طور پر اسے برتا۔مجھے اس حقیقت سے انکار نہیں کہ اردو کو چند ایک کامیاب علامتی افسانے ضرور ملے لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ تحریک سے ہٹ کر بھی چند علامتی افسانے بلکہ اعلیٰ افسانے بھی مل جاتے ہیں۔پریم چند کے ’کفن‘ کرشن چندر کے ’غالیچہ‘ منٹو کے پھندنے،عصمت کے ’لحاف‘ غلام عباس کے ’آنندی‘ عسکری کے ’چائے کی پیالی‘ بیدی کے ’اک چادر میلی سی‘ اشفاق احمد کے ’گڈریا‘ کو ہم ایسے افسانوں میں شمار کر سکتے ہیں۔تحریک سے جڑے افسانوں میں البتہ فرائیڈین‘ یونگین‘ کر کیگارڈین،یا کافکائی عناصر کچھ زیادہ واضح صورت میں موجود ملتے ہیں۔علامتی افسانے کی تحریک ختم نہیں ہوئی اور نہ ہو سکتی ہے کیونکہ علامت شعر و ادب کی جان ہے بقول برک (Burke) ہر فن پارہ ممکنہ طور پر علامتی عمل کی شکل ہو سکتا ہے۔“ کولرج Coleridge کے خیال میں فن کار علامتوں کا تخلیق کار (خالق) ہوتا ہے۔یوں بھی ہمیں یہ فراموش نہیں کرنا چاہیے کہ لفظ ایک علامت یا ایک سے زائد علامات پر مبنی ہوتا ہے۔لفظ تو رہا ایک طرف حرف بھی علامت کے سوا کچھ نہیں۔علامتی افسانے کی تحریک کے آخری دنوں میں ایک اور تحریک ہمارے افسانوی ادب میں دبے پاؤں داخل ہوئی اور الٹے قدموں لوٹ گئی۔اس تحریک کو ”اکہانی“ (نواسٹوری) کا نام دیا گیا تھا۔اس کی شانِ نزول غالباً یہ کہی جائے کہ جب علامتی

افسانے اس طرح کے لکھے جانے لگے کہ افسانے سے افسانوی عنصر رخصت ہو گیا۔تو اس کے نتیجے میں کہانی سے یکسر انحراف کی شکل ’اُ کہانی‘ (نو اسٹوری) کا جنم ہوا۔ بات حیدر قریشی کے افسانوں کی ہو رہی تھی اور میں اپنے پڑھنے والوں کو ساتھ لے کر یہ سوچ رہا تھا کہ حیدر قریشی کا افسانہ علامتی ہونے کے باوجود اس خصوصیت کا حامل ہے کہ قاری کی توجہ کو اپنی گرفت سے نکلنے نہ دے اس نے علامتی افسانے کی افراط وتفریط سے اپنا دامن بچائے رکھا۔شکر ہے اس نے ’اکہانی‘ (نو اسٹوری) کو آزمانے کا خیال نہیں کیا۔

افسانے کی دوسری خصوصیت اس کا پڑھنے کے لائق (Readable) ہونا ہے۔حیدر قریشی کا ہر ’’افسانہ‘‘ پڑھنے کے لائق ہوتا ہے۔اس کا پڑھنا گراں نہیں گزرتا۔ یہ پتہ ہی نہیں چلتا کہ ہم افسانہ پڑھ رہے ہیں کیونکہ ہم افسانہ پڑھتے نہیں بلکہ افسانے میں سے ہو کر گزرتے ہیں یا افسانے کو اپنے اندر سے گزارتے ہیں۔ دوسرے الفاظ میں ہم افسانہ نہیں پڑھتے بلکہ افسانے کے تجربے سے گزرتے ہیں‘۔عمر لا حاصل کا حاصل‘ کے افسانے حیدر قریشی کی زندگی کے متنوع تجربات کا ’ما حاصل‘ ہیں اور اپنے قاری کو اس ’ما حاصل‘ سے گزارتے ہیں۔ پہلا افسانہ ’میں انتظار کرتا ہوں‘ جس کا ترجمہ 'And I wait' کے عنوان سے اسی ٹائٹل کے تحت چھپی ہوئی انگریزی کتاب میں موجود ہے۔عنوان کے واسطے سے میرا ذہن ملٹن کی نظم ’آن ہِز بلینڈنس‘ کی جانب رجوع ہوتا ہے جس کے اختتامی مصرعوں میں ملٹن کہتا ہے:

"They also serve
Who stand and wait!"

حیدر قریشی کی کہانی اس سے کوئی مطابقت نہیں رکھتی اور ہونا بھی یہی چاہیے تھا۔میں نے ’عمر لا حاصل کا حاصل‘ کے حیدر قریشی کو حرکت سے عبارت پایا۔ وہ رکنے یا ٹکنے والا بندہ بالکل نہیں لگتا۔ چنانچہ ’میں انتظار کرتا ہوں‘ ایک ایسی کہانی ہے جس میں مناظر جلدی جلدی بدلتے ہیں اور ہزاروں برسوں کی زمانی قدر کے ساتھ ملکوں ملکوں کی مسافتوں پر مشتمل مکانی قدر پر محیط ہیں۔ یہ مناظر قدیم اساطیر، آسمانی صحائف، قدیم قصائص اور گزری ہوئی تہذیبوں سے متعلق ہیں۔اس افسانے میں مکان وزماں کے ساتھ جو رویہ ملتا ہے وہ حیدر قریشی کی انفرادیت کا بھی ضامن ہے۔ یہاں انتظار حسین کی مثال پیش کرنے کی اجازت دیجئیے۔انتظار حسین اساطیر، قدیم تاریخ، تہذیب و ثقافت کی اپنے افسانے میں پیوند کاری کرتے ہیں جو بعض اوقات دکھائی دینے لگتی ہے لیکن ان کے قلم کا جادو پورے افسانے کو ایک کامل اکائی کا روپ دے کر غیر محسوس بنا دیتا ہے۔حیدر قریشی پیوند کاری نہیں کرتا، شجر کاری کرتا ہے۔ وہ قلم نہیں لگاتا بلکہ اُگاتا ہے۔ زیر نظر افسانے ’میں انتظار کرتا ہوں‘ کی پیشانی پر وہ اپنا شعر درج کرتا ہے۔ ؎

خزاں رسیدہ سہی پھر بھی میں اگر چاہوں　　　جہاں نگاہ کروں اک نئی بہار اُگے

اس شعر میں اگانے کا استعارہ استعمال ہوا ہے جو میرے متذکرہ خیال کو تقویت دے رہا ہے۔

حیدر قریشی کے نظریہ وقت پر بات کرتے ہوئے میں اس حقیقت کا اظہار کرنا چاہتا ہوں کہ اس نے اپنے زیر مطالعہ



افسانے میں ’مکان وزماں‘ کو آگے پیچھے ہچکولے دے کر ’لا مکاں و لا زماں‘ کی جانب دھکیل دیا ہے۔ یہ صورت حال اس افسانے تک محدود نہیں ہے۔اس کے بیشتر افسانوں میں دیکھی جا سکتی ہے۔تھامس ایکو نیاس نے خوب کہا ہے۔’’خدا وقت کو نہیں دیکھتا‘‘

حیدر قریشی کی اس ٹیکنیک کے بارے میں یہ کہنا غلط ہو گا کہ انتظار حسین سے تھوڑی بہت مماثل ہے اور نہ ہی اس کو شعور کی رَو سے جوڑا جا سکتا ہے۔ میں نے اس افسانے کو ’’تجرید و تجسیم‘‘ کے باہمی ردو بدل کی آماج گاہ پایا۔ یہ بھی ایک ایسی خصوصیت ہے کہ جو دوسرے افسانوں میں بھی موجود ہے۔اس ردو بدل کے علاوہ کسی کسی افسانے میں (زیر نظر افسانے کے علاوہ بھی) شخصیات اور کردار بھی باہم مبدل دکھائی دیتے ہیں۔ یا بے حد گڈ مڈ ملتے ہیں۔ ’میں انتظار کرتا ہوں‘ ‘میں حضرت اسمٰعیلؑ، حضرت یوسفؑ، سری رام اور بے شمار دوسرے کردار قاری کو حیران کر دیتے ہیں۔ یہ فہرست طویل تر ہو سکتی تھی۔ان افسانوں میں بھی جو حقیقت نگاری کے مزاج کے حامل ہیں وہ صنعت موجود ہے جس کو مغرب کے نقادوں نے (Extended metaphor) وسعت یافتہ استعارے کا نام دیا ہے۔ یہاں میں یہ بھی کہوں گا کہ حیدر قریشی نے رمزیہ استعارے سے بھی کام لیا ہے۔ یوں لگتا ہے کہ اپنے چاروں اور پھیلی ہوئی زندگی کو اپنی بصیرت (وژن) کی گرفت میں لے کر پڑھنے والوں کی خاطر کاغذ پر اتار دیا ہے۔اس کی ساری تعجب خیزی، اسرار اور رمزیت کے ساتھ زندگی کی سطحیت، عمومیت اور بے معنویت کو بھی پیش نظر رکھتے ہوئے۔ معمولی میں غیر معمولی، غیر معمولی میں معمولی کو دیکھنا اور دکھانا حیدر قریشی کی افسانہ نگاری کا امتیاز ہے۔ مشاہدہ حیات کی بات چل نکلی ہے تو اس پر بھی بات کر لیتے ہیں کہ حیدر قریشی کی نظر کسی بھی چیز کے ظاہر پر بھی ہوتی ہے اور باطن پر بھی اور وہ بیک وقت ظاہر و باطن کا تقابلی مشاہدہ کرنے والا افسانہ نگار ہے۔اس کی اس عادت نے اس کو طنز کی صلاحیت سے نواز دیا ہے۔اس ضمن میں یہ نہیں بھولنا چاہیئے کہ طنز کا عنصر وہ پیدا نہیں کرتا۔طنز تو زندگی اسے دیتی ہے اور وہ اس میں نمک مرچ کا اضافہ کئے بغیر جوں کا توں پیش کر دیتا ہے۔اس کے ہاں طنز کا مشاہدہ کرنا ہو تو آپ کو ’دھند کا سفر‘ پڑھنا چاہیے۔ بہر حال یہ ایک حقیقت ہے کہ حیدر قریشی کا افسانہ طنز کے تانے بانے سے تیار شدہ لگتا ہے۔ یہ اور بات کہ طنز افسانے پر مسلط کی ہوئی نہیں لگتی۔اس کو افسانے سے الگ بھی نہیں کیا جا سکتا۔ حیدر قریشی کے چند افسانوں میں وہ موضوع بھی جزیاتی طور پر ملتا ہے جس کو مغربی ادب میں ’مابعدِ ہیروشیما‘ کی اصطلاح کے تحت رکھا گیا ہے۔البتہ اس کو برتنے کا انداز انفرادی ہے تقلیدی یا اکتسابی نہیں۔

’میں انتظار کرتا ہوں‘ کا انجام غیر متوقع ہے۔

’’میں آگ کے مکمل طور بجھنے کا انتظار کرتا ہوں۔ میں انتظار کرتا ہوں جب تھوڑی دیر بعد میرے سارے سوتیلے عزیز مجرموں کی طرح میرے سامنے پیش ہوں گے اور میں اس وقت کے آنے سے پہلے ہی اپنا فیصلہ لکھنے بیٹھ جاتا ہوں۔لا تثریب علیکم الیوم‘‘

حیدر قریشی کا قریب قریب ہر افسانہ اسی طرح کے قطعی غیر متوقع انجام کا حامل ہوتا ہے۔ یوں ان کی سعادت حسن منٹو سے مماثلت نکل آتی ہے۔

’گلاب شہزادے کی کہانی‘ جو روایتی ’چہار درویش‘ کے قصے سے اُ گائی گئی ہے۔ذاتی طور پر مجھے پسند ہے۔اس میں بقول کیون بروک (Kevin Brockmeier) یہ کہانی ایک سابقہ کہانی سے نمو پاتی ہے۔اس سبب سے وہ جو رویہ ماحول،صورتِ حال اور کرداروں سے اختیار کرتی ہے۔ بڑی حد تک قابلِ فہم لگنے لگتا ہے۔ یہ بات کیون نے ایڈورڈ پی جونس (Edward P.Jones) کی مشہور کہانی ’’اولڈ بوائز‘ اولڈ گرلس‘‘ پر تبصرے کے دوران لکھی تھی۔اس کہانی (گلاب شہزادے کی) میں پہلا درویش اپنی کہانی کو موخر کر دیتا ہے اور باری باری باقی درویش اپنی اپنی کہانی سناتے،پانی پیتے اور موت سے ہم کنار ہوتے جاتے ہیں۔چوتھا درویش جو درحقیقت پہلا درویش ہوتا ہے پانی کو تیل سمجھ بیٹھتا ہے۔ایٹمی جنگ کے بعد کی دنیا پر حکمرانی کے خواب دیکھتے ہوئے،پانی کو پانی کے بجائے تیل خیال کر کے پیاسا مر جاتا ہے۔اس کہانی میں گلاب کی اس قلم کا بھی ایک کردار ہے جس کو پہلا درویش لگاتا ہے۔اس میں کھلنے والا سرخ پھول ہر مرتبہ ایک نئی معنویت لے کر آتا ہے۔اس کے علاوہ ہر درویش کی موت کو پانی سے جوڑ کر اور پہلے درویش کی موت کو پانی کے ساتھ تیل سے گڈ مڈ کر کے حیدر قریشی نے پانی کے استعارے کو رمز سے مملو کر دیا ہے۔

’دھند کا سفر‘ جیسا کہ میں نے پہلے عرض کیا ہے طنزیہ افسانہ ہے۔اگر آپ سے صرف اس ایک کہانی کی اساس پر اس کے مصنف کے بارے میں پوچھا جائے تو آپ یہی کہیں گے کہ اس افسانے کا مصنف طنز نگار ہے اور اس افسانے میں اس کی طنز نگاری عروج پر ہے۔حیدر قریشی کی طنز کے بارے میں اس سے قبل جو عرض کر چکا ہوں وہ سب کا سب ’دھند کا سفر‘ میں دیکھا جا سکتا ہے۔طنز کے علاوہ اس افسانے میں ’دھند،سفر،غصہ،گالیاں،گالیوں کا بتدریج باقی قوم تک بہاؤ، یک چشم داڑھی والا،ٹرین کو روکنے کے لیے کھینچنے والی زنجیر اور اس کے نیچے لکھی ہوئی انتباہی تحریر سب کچھ علامتی بھی ہے اور حقیقی بھی۔اس طرح کہانی واقعیت کی زبان میں بھی بات کرتی ہے اور استعارے کی زبان میں بھی۔اس کا کلی تاثر لایعنیت کی طرف جھکاؤ رکھتا ہے۔یوں اس کے اندر جدیدیت کے ساتھ ’مابعد جدیدیت‘ بھی سما جاتی ہے۔’مابعد جدیدیت کو آپ کوئی زمانی نسبت نہیں دے سکتے۔وہ جدیدیت کے ساتھ جڑی ہے اور انیسویں صدی سے اکیسویں صدی میں داخل ہو رہی ہے۔میرے ناچیز خیال میں جدیدیت کے خاتمے اور ما بعد جدیدیت کے آغاز کا نظریہ کسی اعتبار کا حامل نہیں ہے۔اس مرحلے پر یہ بھی عرض کرتا چلوں کہ ہمارے شعر و ادب میں علامت کے جو عناصر پہلے سے چلے آ رہے تھے علامت کی تحریک کے دوران اور علامت کی تحریک کے خاتمے کے بعد بھی زندہ سلامت رہے۔علامت کی تحریک کی آمد و رفت نے ان کا کچھ نہیں بگاڑا۔یوں بھی علامت کا ختم ہونا اس طرح عمل میں نہیں آیا جیسے کسی نے جھاڑو پھیر دی۔شعر و ادب میں کسی بھی تحریک کا مکمل خاتمہ ہوتا ہی نہیں۔علامت ہی کو لیجیے۔افسانوی ادب سے تو اس کا زور ٹوٹا لیکن شاعری اور خاص طور پر جدید نظم میں اس کا سکہ آج بھی چلتا ہے۔

اس سے قبل ایک بظاہر گنجلک سی بات لکھی تھی۔’’اس رد و بدل کے علاوہ کسی کسی افسانے میں (زیر نظر افسانے کے علاوہ بھی) شخصیات اور کردار بھی باہم مبدل دکھائی دیتے ہیں۔یا بے حد گڈ مڈ ملتے ہیں۔‘‘اس مرحلے پر افسانہ ’میں



انتظار کرتا ہوں‘ سے مثالیں پیش کی تھیں۔افسانہ ’آپ بیتی‘ سے ایک اقتباس دیکھیے۔

’’اس وقت رات کے آٹھ بجے ہیں اور میں نے لیٹے ہی لیٹے بائیں طرف کروٹ بدل کر خیال ہی خیال میں اس خوبصورت لڑکی کو اپنے پہلو میں سلا لیا ہے۔میری سانسوں کی رفتار تیز ہو گئی ہے اور میں اس وقت جب میں کلائمکس پر پہنچنے لگا ہوں میں نے اس کا چہرا اپنے ہاتھوں میں تھام کر اس کے ہونٹوں کا بھرپور بوسہ لینا چاہا مگر مجھے جیسے ایک دم کرنٹ لگ گیا ہے۔میرے ہاتھوں میں جو چہرا ہے وہ ہو بہو میری بیٹی کا ہے۔میری ننھی بچی جیسے ایک دم جوان ہو کر میرے ساتھ لیٹی ہو۔‘‘

آپ نے دیکھا دعوت عیش دینے والی لڑکی مبدل ہو رہی ہے بیٹی سے۔اسی افسانے سے ایک اور اقتباس دیکھئے۔

’’وہ خوب صورت لڑکی میرے پہلو میں آ گئی ہے۔۔ یہ چہرا میری بیوی کا ہے۔مجھے پھر کرنٹ لگتا ہے۔میں نے اپنے آپ کو دیکھا تو میری جگہ کوئی اور تھا۔‘‘

افسانہ ’آپ بیتی‘ آویزش اور کشمکش کا افسانہ ہے۔اس افسانے کو بلا تامل کسی پس و پیش کے بغیر منٹو کے دائرہ عمل کے اندر رکھ کر دیکھوں گا لیکن آپ یہ سوال نہ کر بیٹھیں آیا یہ فرائیڈین ہے یا یونگین۔

افراد اور شخصیات کے مبدل ہونے کی صورت (تصوف کے رنگ میں) ان کی ’’ایک کافر کہانی‘‘ میں بھی ملتی ہے۔اس کہانی کے بارے میں یہ عرض کروں گا کہ بظاہر بزرگانِ دین اور صوفیائے کرام کے واقعات پر مبنی یا ان سے ماخوذ معمول کی کہانی اور معمول کے سوال اٹھانے والی اس تحریر کو ایک تکونے چہرے والے اسٹین گن بردار کے ذکر سے ٹوئسٹ کر کے غیر معمولی بنا دیا گیا ہے میں نے غالباً پہلے بھی یہ عرض کیا ہے کہ غیر معمولی کو معمولی اور معمولی کو غیر معمولی بنانا حیدر قریشی کا فن ہے۔’روشنی کی بشارت‘ ایک طاقت سے بھرپور افسانہ ہے۔ذہن اور قلم کی تخلیقی توانائیوں کا مظہر۔اس کو ایک سے زائد مرتبہ پڑھنے سے اس کے رمز آشکار ہوتے ہیں۔جہاں تک ٹیکنیک کا تعلق ہے اس میں بہت کچھ وہی ہے جس پر میں آغاز میں بات کر چکا ہوں۔خاص طور پر وقت کے ساتھ برتاؤ یعنی مکان و زماں کو آگے پیچھے کرتے رہنا اور لا مکاں و لا زماں کی جانب دھکیل دینا۔اس افسانے کے مرکزی کردار کے چند فقرے ملاحظہ کیجئے۔

’’میں بہت پہلے آ گیا ہوں میرا تعلق مستقبل سے ہے۔‘‘

’’میں اپنے وقت سے سولہ سو برس پہلے آ گیا ہوں‘‘

’’مجھے یاد آتا ہے اس سے پہلے ایک دفعہ میں اپنے وقت سے پچاس برس پہلے آیا تھا اور جب پچاس برس بعد میں دوبارہ آیا تھا تو میں نے یہ دیکھا تھا کہ میں اپنے وقت سے ایک صدی پہلے آ گیا ہوں۔پھر جب میں ایک صدی بعد آیا تو میری آمد اپنے وقت سے دو سو سال پہلے تھی۔۔۔۔اور اب جب میں آٹھ سو سال بعد آیا ہوں تو مجھے یقین ہو گیا ہے کہ میں اپنے وقت سے سولہ سو سال پہلے آ گیا ہوں۔‘‘

میں نے حیدر قریشی کے افسانے جستہ جستہ پڑھے ہیں۔’عمر لا حاصل کا حاصل‘ میں درج شدہ سارے افسانے پڑھنے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ انہوں نے اردو افسانے کی مروجہ حدوں کو پار کرنے کی ہمت جتائی ہے

۔اس سے قبل ہمت، جسارت اور بغاوت کے القاب ان افسانہ نگاروں کے لیے استعمال کیے جاتے رہے ہیں جو روایتی موضوعِ ممنوعہ یعنی جنس کو اپناتے تھے۔جنس کے بعد سیاسی اور مزاحمتی موضوعات کا معاملہ آتا ہے۔حیدر قریشی ان موضوعات کے دلدادہ نکلے جو مجذوبوں کو ساجتے ہیں۔ وہ ایسے سوالات کے جوابات کے متلاشی معلوم ہوتے ہیں جو قریب قریب لا جواب ٹھہرائے جاتے رہے ہیں۔ یہ بڑا کام ہے اور شاید اسی سبب سے ان کے مختصر لیکن 'بڑے افسانے' قاری کا تعاقب کرتے رہتے ہیں۔آخری سطر پڑھنے پر بھی جان نہیں چھوڑتے سوچنے پر مائل اور دہرانے پر مجبور کرتے ہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ حیدر قریشی کا افسانہ پڑھنا ایسا ہی ہے جیسے ذاتی زندگی کے کسی تجربے سے گزرنا۔ایسے تجربے سے جو سوچ، کشف اور بشارت سے عبارت ہے۔

☆☆☆☆☆

''جب میں چلنے کو تھا، آپ یعنی حیدر قریشی ''جسم اور روح'' پر بزبان تحریر بات کرتے مل گئے۔موضوع میرا اپنا خاص اور بولنے والا اپنا خاص (جو بھی بھلا لگا وہ بڑی دیر سے ملا)، رُکنا ہی پڑا۔ یہ کیسا اسلوبِ بیان ہے کہ بات سے بات جُڑی ہوئی چل رہی ہے، کبھی خراماں خراماں، کبھی رواں، دواں، کبھی بہہ رہی ہے موج در موج، سیل در سیل، جیسے ہوا۔اصل موضوع کا یہ حال کہ چلتے چلتے، بہتے بہتے بالکل غائب اور پھر غیر محسوس طریقے سے دوسری باتوں کے درمیان ایک بار پھر نمودار۔۔خیال، فکر، احساس، ادراک، اپنے طور پر ہر قسم کی قید و بند سے آزاد جیسے سب اپنے طور پر اپنے اپنے کاموں میں مصروف، باہم آمیز ہو کر بھی اور جدا جدا بھی ایک غیر محسوس اسلوب کے بنتّوں (ٹکسچر) میں بندھے ہوئے۔بظاہر دھاگے الجھے الجھے اِدھر اُدھر نکلتے ہوئے اور پھر خود بخود جُڑتے ہوئے، جیسے کبھی اُدھڑے ہی نہ تھے۔عرفانِ روح کے مذہب کے راستے کے علاوہ دوسرے راستوں کی نشاندہی نے مضمون کے دامن کو زیادہ معنی خیز بنا دیا لیکن موضوع کو تشنہ رہنا تھا، سو رہا۔اصل لطف تو طفلانہ معسومیت، حیرانی اور تجسس کی تحت موجی نے دیا جو مجھ سے کم مایہ قاری سے بھی چھپی نہ رہ سکی۔باتوں کا سلسلہ اس دوران آپ کی تحریر ''اپنے وقت سے تھوڑا پہلے'' کی سرحد میں داخل ہو چکا ہے۔جسم اور روح سے بھی زیادہ گھمبیر اور گہرے معاملے سے ہم اور آپ دوچار ہیں لیکن لفظیات کا تانا بانا قطعی مختلف ہے۔حیران کن۔۔عجیب طرح کا ہلکا پھلکا پن، ایک مکمل سپردگی، ایک کامل تسلیم و رضا بلکہ راضی بہ رضا والی کیفیت کی فضا میں ایقان کو چھونے والا یہ احساس کہ انسان کی مساعی ہی قدرت کی پراسرار قوتوں کو مشکل کشائی، تعاون اور سرپرستی کی جانب راغب کرتی ہے۔ لاٹری۔۔نوجوان، رقم سے معمور سوٹ کیس، پولیس۔۔درمیان میں آپ پولیس کے نرغے میں۔۔ٹرین سے چھوٹے بیٹے کا اترنا۔۔تبدیلیٔ شخصیت و شناخت۔۔پراسرار معاملات۔کشف کے، وجدان کے، جذب کے، ماہیت قلبی کے، جیسے کوئی شمسؔ تبریز کسی جلال الدین رومی کو قیل و قال کی پستی سے مرتبۂ حال کی بلندیوں پر لے جا رہا ہو۔''

(اقتباس از مکتوب **عبداللہ جاوید**

مطبوعہ **جدید ادب** جرمنی شمارہ نمبر ۱۱۔جولائی تا دسمبر ۲۰۰۸ء۔ص ۲۶۷،۲۶۸)



# Urdu Literature: His life's work

## By Sohail Ahmed Siddiqui

Daily Dawn Sunday, 06 Dec, 2009

He bows to his wife and says:

استعارے تو کجا سامنے اس کے حیدر    شاعری ایک طرف اپنی دھری رہتی ہے

Not just metaphors, the entire poetry of mine
Is set aside when she is present

This is a somewhat unusual dedication of Sulagtay Khaab, the first collection of ghazals by Haider Qureshi, an active exponent of Urdu literature living in Germany.The 54-year old poet has published five anthologies of ghazals, nazm, and mahiya. His two collections of short stories, two collections of pen sketches, one book of inshaiya (light essays) and a travelogue of his pilgrimage to Makkah are ample proof of his being a prolific writer. Eleven of his books along with some other writings have recently been gathered included in a literary journal titled Umre-La'haasil ka Haasil (The outcome of futile life),. Haider Qureshi was born on January 13, 1952 in Chenab Nagar, Punjab. The Seraiki-speaking poet's favourite subject in school was Urdu. His maternal uncle, Habibullah Sadique, is also a poet and while growing up Qureshi was greatly impressed by his melodious voice.By the time he was a student of class IX, Qureshi started writing his own verses.

Soon after matriculation in 1968 he wrote his first romantic story. At the time he was also working at a sugar mill.Later he earned a Masters degree in Urdu. He wrote his first ghazal in 1971 which appeared in Weekly, Lahore, some time in 1972. He participated in his first mushaaira in 1974, under the auspices of Bazm-i-Fareed, Khan-pur.He later laid the foundation stone of Halqa-i-Arbab-i-Zauqu-i-Khanpur with Nazr Khaleeque, A.K. Majed and Jameel Mohsin.

Besides playing a dynamic role in regional literary activities he also participated actively in the Anjuman Insedaad-i-Shoara, Khanpur to unmask fake poets. He is still a deadly enemy of pseudo-poets.In 1978 he launched a literary journal called Jadeed Adab at the cost of his wife's ornaments which he sold one after another and continued the magazine until the last of the jewels went to the goldsmith.

However, he revived the journal from Germany after a lapse of several years.

A strong supporter of Urdu mahiya, Haider has gained not only friendship, but also enmity for his extraordinary efforts in the area.He is the pioneer of the mahiya on correct meter movement. To my surprise, he asked me to write an article in English on the history of Urdu mahiya.With his full support, I was able to pen an article titled Mahiya - Language of Love which was published in the daily Dawn of April 25, 2004.

Haider's poetry is a rich blend of traditional Urdu and the local lingo. In it one can find numerous examples of 'linguistic liberty'. He is perhaps the only living poet who deliberately uses an old Punjabi dialect in Urdu ghazal.

مِرے ہی خواب کنورے نہیں رہے اب تو        کہ آرزوئیں تری بھی بیاہیاں نہ گئیں

Not only my dreams are left virgin,

but your wishes too, remain unfulfilled

He believes in Roe'be-Husn, the stunning impact of beauty:

اُس سے آنکھیں چار کرنے کا کہاں ہے حوصلہ        جب وہ اپنے دھیان میں ہو تب اسے تم دیکھنا

I have no courage to look at her directly

Better gaze at her while she is lost in herself

The poet is well aware of the fact that notoriety is the fate of love:

دلوں کے کھیل میں پانسہ پلٹ کر رہ گیا کیسے        ہمیں بے نام ہونا تھا، کسی کا نام ہونا تھا

How tables have been turned in love affairs!

We had to become nobody, for someone had to become famous

The dream viewer does have a complaint too:

بھر کے آنکھوں میں سلگتے خواب اس کی یاد کے        مجھ کو سوتے میں بھی حیدر جاگتا رکھا گیا

Having filled my eyes with burning dreams of hers,

I was made awaken, even in the dreams

However, he knows very well how valuable dreams are:

آنکھ کس طرح کھلے میری کہ میں جانتا ہوں        آنکھ کھلتے ہی سبھی خواب اجڑ جاتے ہیں

How can I open my eyes, as I know that

All dreams get decayed when eyes are open

When we seek a new diction with the novel use of old and much repeated words, phrases and metaphors, Haider does not let us down. Here is just one example of his creativity:

کترائے وہ کبھی تو کبھی میں جھجک گیا        اک بھی کنول کھلا نہ حجابوں کی جھیل میں

She tried to avoid me sometime, so I showed reluctance as well

Not a single lotus bloomed in the 'lake of modesty'

The use of simple words, avoidance of complexity and creating a unique environment are praiseworthy. Be it ghazal, nazm or mahiya, the locale is visible in most of his poetry.

He is one of the few selected Urdu poets whose poetry has been translated into Arabic. An Iraqi admirer has posted a translation of one of his poems on an Iraqi website.

Short story writing is yet another form of catharsis for Haider. He mixes the ordinary narrative style with symbolic or somewhat abstract art.

One can see a galaxy of events, personal experiences and sharp observations in his two collections. Recently an Indian writer translated his short stories into English. One hopes to see the book appearing soon.

Pen sketches are a favourite pastime, as he proves his skill in it more briskly than he does in short stories.

Meri Mohabbatein, his first anthology of pen-sketches is full of lively expressions, deep observations and bittersweet memories. He openly admits his errors and blunders wherever they peep into his writing.

Through his writing, we are able to see a true picture of the late Mirza Adeeb who once



asked him to let him visit the romantic land of Cholistan and never said, 'Oh, I'm the author of Sehra Navard ke Khutoot. Don't you tell me about its magic.'

He has contributed positively to the promotion of inshaiya in Urdu. Faaslay-Qurbatein, his collection of inshaiyas is full of interesting light essays on various topics.

His careful treatment of each subject is commendable. He has also authored a book on the patron of inshaiya, Dr Wazir Agha.

Six books including a research-oriented thesis for his M.A. have been published about the works of Haider Qureshi, besides five special sections dedicated to him in esteemed literary journals. Above all, he is the greatest supporter of premier Urdu literary websites.

..................................................................

**Haider Qureshi's** splendid collection of short stories extends the range of contemporary Urdu writing available in English translation. Qureshi is a philosophical story teller who ranges from the Ramayana to ecological fables and reflections on the experience of immigrant workers in Germany.His is a singular voice which deserves a wider audience. These stories are thoughtful and full of interest.

**Dr. Derek Littlewood,** Birmingham City University

**Haider Qureshi** is a Person of exceptional abilitiy and mature intellect.His erudition is praiseworthy.As a creative writer, he has impressed me with the sweep of his imagination and the depth of his emotive stance.

**Dr. Wazir Agha,** Lahore,Pakistan

**CDO_Editor:** Is there any particular target market you are trying to reach, and what do you want them to get out of your work?

**Haider:** Mysticism has always attracted me and I am of the view that it wipes out fanaticism. I am a staunch believer in ideologies and I have been a laborer all my life. I have got a well-knit clan too and all these things are manifested in my writings. But there is one thing. I don't get carried away by castes and creeds and by mythologies and dogmas. Whatever I get from the innards of my soul I present it to the world for its perusal and this is my target. I don't get swayed, at least consciously, by the sectarian dogmas, that are holding the world-peace to ransom now a days. The truth lies in my conscious creativity.

**CDO_Editor:** Have you ever had writer's block and how do you overcome it?

**Haider:** It often happens that a lengthy stretch of time passes and nothing oozes out of my pen but being a multi-pronged writer my mind soon intervenes and doesn't allow it to last longer. If the block is for poetry I would write short stories and if it is for fiction then I take to caricatures and reportage. My creativity cannot sit idle for long. But if the block is for the creativity itself I still write this or that on matters more mundane and routine and it acts as a warm up or you can call it 'Foreplay' before a final plunge! I thank God that He has given me that much literary potentiality at least!

**( From an INTERVIEW By: Omavi Ndoto (USA) Editor CDO)**

# حیدرقریشی بحثیت محقق ونقاد

## ارشد خالد

تخلیقی حوالے سے حیدرقریشی کا کام اتنا زیادہ اور اہم ہے کہ بحثیت محقق اور نقاد ان کے کام کی طرف زیادہ دھیان نہیں جا سکا۔اگر چہ حیدرقریشی خود بھی تنقید کو تخلیق کار کے تخلیقی عمل کا ایک جزوی حصہ سمجھتے ہیں۔تاہم اس میں شک نہیں کہ دوسری اصناف ادب کی طرح اپنے تنقیدی و تحقیقی مضامین میں بھی حیدرقریشی نے اپنے مجموعی ادبی معیار کو قائم رکھا ہے۔ماہیا پر ان کی تحقیق و تنقید اب سند کا اعتبار حاصل کر چکی ہے۔وزیر آغا اور ہمت رائے شرما پر ان کی کتابیں محبت میں علمی معیار اور وقار کو قائم رکھنے کا ثبوت ہیں تو ڈاکٹر گوپی چند نارنگ کے سرقات کی نشاندہی کرتے ہوئے وہ مناظرہ ومجادلہ کی حالت میں بھی اپنے علمی معیار و وقار کو بدستور قائم رکھتے ہیں۔مطالعۂ کتب کے دوران ان کی تنقیدی بصیرت اور نکتہ آفرینی اپنے نتائج خود اخذ کرتی ہے۔ہرمن ہیسے کے ناول ''سدھارتھ'' کے حوالے سے اردو میں جتنے بھی نامور اور نئے لکھنے والے کوئی تبصرہ یا تذکرہ کر چکے ہیں،حیدرقریشی کے مطالعاتی مضمون میں ان سے بالکل ہٹ کر نئے انداز سے بات کی گئی ہے۔بحثیت نقاد حیدرقریشی کا سامنا کرتے ہوئے قارئین ادب انہیں روایتی سکہ بند نقادوں سے مختلف ہی نہیں پائیں گے بلکہ ان کے اندر کا تخلیق کار اپنے موضوعات کا سنجیدگی اور ایمانداری سے مطالعہ کرتا دکھائی دے گا۔امید ہے حیدرقریشی کی ادبی شخصیت کا یہ زاویہ اہلِ علم کے لیے دلچسپی کا باعث بنے گا۔

**حیدر قریشی کی اب تک کی تحقیق و تنقیدکی کتب**

۱۔ڈاکٹر وزیر آغا عہد ساز شخصیت ۲۔اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما

۳۔ڈاکٹر گوپی چند نارنگ اور مابعد جدیدیت ۴۔حاصلِ مطالعہ

۵۔اردو میں ماہیا نگاری ۶۔اردو ماہیے کی تحریک

**۷۔اردو ماہیا (پیش لفظ) ۸۔ماہیے کے مباحث (مضامین چھپ چکے،کتب زیر ترتیب)**

**۹۔اردو ماہیا۔تحقیق وتنقید (ماہیا کی تحقیق وتنقید کی پانچوں کتابیں ایک جلد میں۔زیر اشاعت)**



# ''حاصلِ مطالعہ'' کے ''ابتدائیہ'' کا اقتباس

## حیدرقریشی (جرمنی)

میں بنیادی طور پر تخلیق کار ہوں۔تنقید کو ہمارے ہاں سکہ بند نقادوں کا فریضہ بنا کر نقاد کو ادب میں کسی مذہبی پیشوا سے ملتی جلتی حیثیت دے دی گئی ہے۔رہی سہی کسر ان مابعد جدید شارحین رسارقین نے پوری کر دی جنہوں نے مختلف حیلوں سے مصنف اور متن دونوں کو بے وقعت قرار دے کر اپنی تشریحات اور سرقوں ہی کو ادبِ عالیہ قرار دلوانا چاہا۔میں یہاں کسی لمبی چوڑی بحث میں گئے بغیر مختصراً اتنا عرض کروں گا کہ میرے نزدیک تنقید،تخلیقی عمل کا ایک جزوی حصہ ہے۔کسی فن پارے کی تخلیق کے دوران جب تخلیق کار اپنے فن پارے کے اظہار کے ساتھ اس کے الفاظ کے استعمال اور ان کی پیشکش کے انداز کو دیکھتا ہے تو دراصل ایسا دیکھنا،اس کی تنقیدی نگاہ بھی ہوتی ہے۔تخلیق کار کی یہ تنقیدی نظر اپنی تخلیق کے اظہار کے دوران اس کے حسن وقبح کا جائزہ لیتی ہے،تاکہ اسے خوب سے خوب تر صورت میں پیش کیا جا سکے۔اپنے فن پارے کو خوب سے خوب تر صورت میں پیش کرنے والی نظر ہی کسی تخلیق کار کی تنقیدی نظر ہوتی ہے،اور اسی کے نتیجہ میں کسی تخلیق کار کا فن پارہ معرضِ وجود میں آتا ہے۔یوں تنقید،تخلیق سے ہٹ کر کوئی الگ چیز نہیں رہتی۔کوئی تخلیق کار،تخلیقی طور پر جتنا اچھا ہوگا،اس کی تنقیدی سوجھ بوجھ یا تنقیدی بصیرت بھی اسی طرح لازماً عمدہ ہوگی،کیونکہ اسی کی بنا پر وہ اپنے تخلیقی تجربے کو بہتر طور پر اظہار کی صورت دے رہا ہے۔

ایک تخلیق کار کی یہی تنقیدی نگاہ دوسرے تخلیق کاروں کے فن پاروں کو بھی اسی انداز سے دیکھنے کی کوشش کرتی ہے۔ہر چند دوسروں کی تخلیقات کے مطالعہ کے دوران اتنی وابستگی تو نہیں ہوتی جتنی اپنے تخلیقی عمل کے دوران اپنی تخلیق کے ساتھ ہوتی ہے۔تاہم وہ سوجھ بوجھ کسی نہ کسی طور دوسروں کے مطالعہ میں بھی اپنا اثر دکھاتی ہے۔سو اس زاویے سے آپ میرے ان مضامین کو تنقیدی مضامین کہہ سکتے ہیں۔میں نے زندگی بھر جو کتابیں پڑھیں،ان سب پر رائے دینا تو ممکن نہ تھا۔تاہم جن کے بارے میں رائے لکھنے کا موقعہ ملا وہ مضامین رتبصرے اس **حاصلِ مطالعہ** میں پیش ہیں۔

صورت میں دیکھ کر کسی کو جھٹکا لگتا ہے یا اس کی ''موزونیءطبع'' متاثر ہوتی ہے تو صرف اس لیے کہ اس نے ماہیا لوک گیت کے طور پر نہیں سنا۔ (۴۸)

فن ماہیا نگاری میں ان تنقیدی اور تحقیقی نکتوں کو'' اُردو ماہیے کی تحریک'' میں بیان کرنے کے علاوہ حیدر قریشی نے اس کتاب میں'' اردو ماہیے کے بانی ہمت رائے شرما'' کے بارے میں بھی اپنا تحقیقی مضمون شامل کیا ہے جو اُن کی تحقیقی تصنیف'' اردو ماہیے کے بانی، ہمت رائے شرما'' میں بھی موجود ہے۔اس کے علاوہ حیدر قریشی نے'' اردو ماہیے کی تحریک'' کے سلسلے میں چند خطوط بھی شامل کیے ہیں جو کہ اُردو ماہیا کے رجحانات اور اُن کے بارے میں ماہیا نگاروں کی مختلف آراء کی ترجمانی کرتے ہیں۔

بحیثیت مجموعی حیدر قریشی کی یہ کتاب اُردو ماہیا اور اس کی تحریک کے متعلق معلومات سے بھرپور ہے اور تحقیقی وتنقیدی موضوعات نے اس کی مقبولیت اور ادبی قدر و قیمت میں اضافہ کر دیا ہے۔

## (د) اُردو ماھیے کے بانی ،ھمت رائے شرما:

''اُردو ماہیے کے بانی ہمت رائے شرما'' حیدر قریشی کی تحقیق وتنقید پر مشتمل کتاب ہے۔ ۷۲صفحات پر مبنی یہ کتاب ۱۹۹۹ء میں'' معیار پبلی کیشنز، دہلی'' کی جانب سے شائع ہوئی۔زیر تبصرہ کتاب کا انتساب ڈاکٹر مناظر عاشق ہرگانوی کے نام ہے جنھوں ے اُردو ماہیے کے بانی ہمت رائے شرما جی کو پہلی بار دریافت کیا۔ (۴۹)

کتاب کی ترتیب میں پیش لفظ'' اردو ماہیے کے بانی ہمت رائے شرما''،'' اُردو ماہیے کے بانی ہمت رائے شرما''، فلم'' خاموشی'' کے گیت اور تحقیق مزید، ''میاں آزاد'' کا سفر نامہ''،'' ہمت رائے شرما کی شاعری۔ ایک تعارف''، ''ہمت رائے شرما کی دو کتابیں''،'' ہمت رائے شرما بنام حیدر قریشی'' اور آخر میں'' ہمت رائے شرما کے ماہیے'' شامل کیے گئے ہیں۔

حیدر قریشی زیر تبصرہ کتاب کے'' پیش لفظ'' میں'' ارد ماہیے کے بانی'' کے بارے میں اپنی سابقہ تحقیق جو چراغ حسن حسرت اور قمر جلال آبادی کے متعلق تھی کو مدلل انداز سے رد کرتے ہوئے اس کا جواز پیش کرتے ہیں:

''اب قمر جلال آبادی کی جگہ ہمت رائے شرما جی ہی اردو ماہیے کے بانی ہیں،کسی بھی دوسری'' سہ مصرعی صنف'' کے مصنف کو اردو ماہیے کے بانی، ہمت رائے شرما جی کی جگہ نہیں دی جا سکتی''۔(۵۰)

اپنے مضمون'' اردو ماہیے کے بانی۔۔۔ہمت رائے شرما'' میں حیدر قریشی، ڈاکٹر مناظر عاشق ہرگانوی کی تحقیق و تنقید کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنی تازہ تحقیق اور ہمت رائے شرما جی کی اولیت پر ہونے والے اعتراضات کا جواب دیتے ہیں۔

مذکورہ مضمون میں حیدر قریشی، ڈاکٹر مناظر عاشق ہرگانوی کی تحقیق کے معاملے میں آنے والے دو ردعملوں کا ذکر کرتے ہیں کہ ڈاکٹر مناظر عاشق ہرگانوی کی تحقیق کے بعد ایک ردعمل یہ آیا کہ اکثر ماہیا نگاروں نے ان کی تحقیق کو سراہتے ہوئے تسلیم کیا کہ'' ہمت رائے شرما'' ہی اردو ماہیا کے بانی ہیں۔دوسرا ردعمل، حسرت کے ثلاثی ماہیوں کی پیروی کرنے والے ماہیا نگاروں مثلاً علی محمد فرشی، نصیر احمد ناصر، سیدہ حنا، دیپک قمر کی طرف سے یہ آیا کہ



ڈاکٹر مناظر نے اردو ماہیے کے بنیاد گزاروں میں قمر جلال آبادی اور ساحر لدھیانوی کے ساتھ چراغ حسن حسرت کو بھی تسلیم کیا ہے اور ساتھ ہی یہ موقف بھی بیان کیا گیا کہ اولیت کا سہرا پھر بھی حسرت کے سر بندھتا ہے۔ کیونکہ شرما جی کہتے ہیں۔فلم'' خاموشی ۱۹۳۹ء میں آئی جب کہ فلم'' باغباں'' میں حسرت کے ماہیے ۱۹۳۷ء میں آ گئے تھے۔ (۵۱)

مزید تحقیقی کوششوں اور چند ادبی شواہد کو مدنظر رکھتے ہوئے'' ہمت رائے شرما'' کے بارے میں حیدر قریشی لکھتے ہیں:

''۱۹۱۹ء میں ۱۷ سال جمع کیے جائیں تو فلم'' خاموشی'' کے ماہیے لکھنے کا سال ۱۹۳۶ء بنتا ہے جب تک کوئی نیا تحقیقی ثبوت نہیں ملتا تب تک فلم'' خاموشی'' کے لیے شرما جی کے اردو ماہیے لکھنے کا سال ۱۹۳۶ء ثابت ہے۔'' (۵۲)

ڈاکٹر عاشق ہرگانوی کی تحقیق کو مزید موثر بنانے کے لیے حیدر قریشی نے خود'' ہمت رائے شرما'' سے براہ راست رابطہ قائم کیا، جس سے حاصل ہونے والی معلومات اور حقائق کو مدنظر رکھتے ہوئے حیدر قریشی اپنی رائے کا اظہار ان لفظوں میں کرتے ہیں:

''ان تمام شواہد اور حقائق کی بنیاد پر یہ حقیقت ظاہر ہوتی ہے کہ قمر جلال آبادی اور ساحر لدھیانوی سے بھی پہلے اردو ماہیے کے درست وزن کا اولین اظہار ہمت رائے شرما جی نے ۱۹۳۶ء میں کیا تھا۔۔۔سو بلاشک و شبہ ہمت رائے شرما اردو ماہیے کے بانی ہیں۔'' (۵۳)

'' اردو ماہیے کے بانی ہمت رائے شرما''، فلم'' خاموشی'' اور تحقیقِ مزید'' مضمون میں حیدر قریشی ہمت رائے پوری کے بارے میں اپنی مزید تحقیق کو بیان کرتے ہیں۔اس تحقیق کا اہم سبب فلم'' خاموشی'' کی بک لیٹ تھی۔جس سے یہ تصدیق ہوئی کہ:

'' فلم'' خاموشی'' کی بک لیٹ پر مئی ۱۹۳۶ء کا اندراج یہ ثابت کرتا ہے کہ ہمت رائے شرما جی نے ۱۹۳۶ء میں پہلی بار اس فلم کے لیے اردو ماہیے لکھے''۔ (۵۴)

اس تصدیق کے علاوہ حیدر قریشی نے فلم'' خاموشی'' کی بک لیٹ (Booklet) پر درج گیتوں کو بھی اپنے مضمون کا حصہ بنایا۔

اپنے مضمون'' میاں آزاد کا سفر نامہ'' میں حیدر قریشی نے ہمت رائے شرما کو بطور ایک عمدہ پیروڈی نگار، خوبصورت مزاح نگار اور زبان پر حیرت انگیز قدرت رکھنے والا ادیب قرار دیتے ہوئے ان کی تخلیقی صلاحیتوں کا اعتراف کیا ہے جو'' میاں آزاد کا سفر نامہ'' لکھ کر سامنے آتی ہیں۔حیدر قریشی اس کتاب کا تحقیقی وتنقیدی تجزیہ کرتے ہوئے'' ہمت رائے شرما'' کے بارے میں لکھتے ہیں:

'' ہمت رائے شرما جی نے رتن ناتھ سرشار کے انداز بیان کو اپنانے میں اپنی مہارت کا کمال دکھایا۔ '' میاں آزاد کا سفر نامہ'' صرف پیروڈی ہی نہیں ہے۔پیروڈی کے روپ میں ہمیں اپنے کلاسیکل لٹریچر کی اہمیت کا احساس دلایا گیا ہے۔اس کی طرف راغب کرنے کے لیے ایک تخلیقی کاوش کی گئی ہے۔'' (۵۵)

زیرتبصرہ کتاب کے مضمون ''ہمت رائے شرما کی شاعری۔ایک تعارف'' میں حیدر قریشی، ہمت رائے شرما جی کے شعری مجموعہءکلام ''شہابِ ثاقب'' کا تنقیدی اور فکری تجزیہ کرنے کے ساتھ ساتھ ہمت رائے شرما جی کی تعریف کرتے ہوئے اپنی رائے کا اظہار کرتے ہیں:

''ہمت رائے شرما جی کا یہ بیان سو فی صد درست ہے کہ شاعری فقیروں کا حصہ ہے ہمت رائے شرما نے خوبصورت شاعری کی، جب فلمی دنیا میں مقتدر ہستی تھے تب اپنے اس فقیری اثاثے کو چھپائے رکھا۔جب فلمی دنیا سے الگ ہوگئے تو اپنا فقیری سرمایہ لے آئے۔میں سمجھتا ہوں کہ ۱۹۶۴ء کی بجائے ۱۹۸۴ء میں اپنا مجموعہ چھپوانے کی اصل وجہ یہی فقیرانہ جذبہ تھا۔'' (۵۶)

شاعری کے علاوہ حیدر قریشی نے مذکورہ کتاب میں ہمت رائے شرما کی دو کتابوں ''ہندو مسلمان'' اور ''نکات زباندانی'' پر بھی اپنا نقطہءنظر پیش کیا ہے۔اس کے علاوہ حیدر قریشی نے اپنے نام لکھے گئے ہمت رائے شرما کے خط کو بھی صفحہ ۵۲ پر شامل کیا ہے جو کہ ان دونوں کے درمیان رابطے کا ثبوت پیش کرتا ہے۔

کتاب ''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما'' کے آخر میں حیدر قریشی نے ہمت رائے شرما کے ماہیے تحریر کیے ہیں۔جن میں سے چند ایک مندرجہ ذیل ہیں:

''ماہیے کی کہانی ہے
ماہیے کی دھن میں
ماہیے کی زبانی ہے''

دو پھول گلاب کے ہیں
بھنگڑا اور ماہیا
تحفے پنجاب کے ہیں (۵۷)

جی کو بہلاتے ہیں
پیار بھرے ارماں
ماہیے کہلاتے ہیں

ٹھنڈک بھی، حرارت بھی
ہوتی ہے ماہیے میں
شوخی بھی، شرارت بھی (۵۸)

''ہمت رائے شرما'' نے انہی ماہیوں میں حیدر قریشی کے لیے بھی ایک ماہیا تخلیق کیا ہے جو حیدر قریشی کی ماہیا نگاری



میں اہمیت کو اجاگر کرتا ہے۔

''فن میں لاثانی ہیں
حیدر ''ماہیے کی
تحریک'' کے بانی ہیں (۵۹)

''ہمت رائے شرما'' پر اس قدر مکمل اور تنقیدی کتاب لکھنے پر ڈاکٹر وزیر آغا، حیدر قریشی کو مبارک باد دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

''ہمت رائے شرما'' پر آپ کا مضمون بہت متوازن ہے اور متاثر کرتا ہے۔آپ کی شاعر، افسانہ نگار، انشائیہ نگار اور خاکہ نگار کی حیثیت تو پہلے ہی مسلم ہے اور ان اصناف کے سلسلے میں آپ کے دستخط با آسانی پہچانے جا سکتے ہیں مگر اب تنقید کے میدان میں بھی آپ کسی سے پیچھے نہیں رہے بلکہ اگلی صف میں نظر آ رہے ہیں۔'' (۶۰)

نذیر فتح پوری بھی حیدر قریشی کو ''لفظوں کا مسیحا'' کا خطاب دیتے ہوئے ان کے تنقیدی ذوق و شوق کی تعریف کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''جرمنی میں بیٹھے بیٹھے موصوف نے بمبئی جیسے گنجان شہر میں کھوئے ہمت رائے شرما جی کو دریافت کر کے نئی زندگی عطا کی ہے۔ہم اسے حیدر قریشی کا مسیحانہ عمل قرار دیتے ہیں کہ ۱۹۳۶ء سے فلمی دنیا میں نام کمانے والے شرما جی آج پھر قرطاس و قلم سے منسلک ہو گئے ہیں اور خوبصورت ماہیے کہہ رہے ہیں۔'' (۶۱)

مختصر یہ کہ اس کتاب کو اردو ماہیا نگاری کی تاریخ میں ایک دستاویز کی حیثیت حاصل ہو گئی ہے۔جس سے حیدر قریشی کی اردو ماہیا سے وابستگی اور شیفتگی کے ساتھ ساتھ اس کے مقام و مرتبہ کا تعین بھی ممکن ہو گیا ہے جو بلاشبہ قابل قدر ہے۔

---

## حوالہ جات


۱۔ حیدر قریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۸، نایاب پبلی کیشنز، خان پور ۱۹۹۵ء

۲۔ حیدر قریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۷

۳۔ حیدر قریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۹

۴۔ حیدر قریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۲۴

۵۔ حیدر قریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۲۹

۶۔ حیدر قریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۳۰

۷۔ حیدر قریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۳۱

۸۔ محمد وسیم انجم، ''حیدر قریشی۔فکر و فن'' ص نمبر ۵۰، انجم پبلی کیشنز، راول پنڈی، ۱۹۹۹ء

۹۔ حیدر قریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۳۶

۱۰۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۳۷

۱۱۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۷۰

۱۲۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۰۸

۱۳۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۲۲

۱۴۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۲۳

۱۵۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۲۴

۱۶۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۲۶

۱۷۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۳۳

۱۸۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۳۴

۱۹۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۴۴

۲۰۔ محمد وسیم انجم، ''حیدر قریشی۔فکر و فن'' ص نمبر ۵۴

۲۱۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۱۵۳

۲۲۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۲۶

۲۳۔ حیدرقریشی، ''ڈاکٹر وزیر آغا۔عہد ساز شخصیت''، ص نمبر ۹

۲۴۔ محمد وسیم انجم، ''حیدر قریشی۔فکر و فن'' ص نمبر ۵۶

۲۵۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۳،فرہاد پبلی کیشنز اسلام آباد۔۱۹۹۷ء

۲۶۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۸

۲۷۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۹

۲۸۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۱۷

۲۹۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۱۸

۳۰۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، پس ورق از ڈاکٹر انور سدید

۳۱۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۲۱

۳۲۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۲۱

۳۳۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۲۲

۳۴۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۳۹۔۴۰

۳۵۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۵۹

۳۶۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۶۰





۳۷۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۳۳

۳۸۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۶۷

۳۹۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۹۹

۴۰۔ حیدرقریشی، ''اردو میں ماہیا نگاری''، ص نمبر ۱۵۷

۴۱۔ حیدرقریشی، ''اردو ماہیے کی تحریک''، ص نمبر ۷، فرہاد پبلی کیشنز، راول پنڈی،۱۹۹۹ء

۴۲۔ حیدرقریشی، ''اردو ماہیے کی تحریک''، ص نمبر ۱۴

۴۳۔ حیدرقریشی، ''اردو ماہیے کی تحریک''، ص نمبر ۲۵

۴۴۔ حیدرقریشی، ''اردو ماہیے کی تحریک''، ص نمبر ۳۲

۴۵۔ حیدرقریشی، ''اردو ماہیے کی تحریک''، ص نمبر ۳۳۔۳۴

۴۶۔ حیدرقریشی، ''اردو ماہیے کی تحریک''، ص نمبر ۹۷

۴۷۔ حیدرقریشی، ''اردو ماہیے کی تحریک''، ص نمبر ۱۰۰

۴۸۔ حیدرقریشی، ''اردو ماہیے کی تحریک''، ص نمبر ۱۰۳

۴۹۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۳،معیار پبلی کیشنز،دہلی،۱۹۹۹ء

۵۰۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۹

۵۱۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۱۲

۵۲۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۱۵

۵۳۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۲۱

۵۴۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۲۴

۵۵۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۳۶

۵۶۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۴۵

۵۷۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۵۳

۵۸۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۵۴

۵۹۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کے بانی۔ہمت رائے شرما''،ص نمبر ۵۷

۶۰۔ حیدرقریشی،''اردو ماہیے کی تحریک''، پس ورق از ڈاکٹر وزیر آغا

۶۱۔ مرتبین نذیر فتح پوری۔سنجے گوڑ بولے، ''حیدر قریشی۔فن اور شخصیت''، ص نمبر ۲۰۔ اسباق پبلی کیشنز۔پونا۔۲۰۰۲ء

## اردو کے سب سے بڑے سرقے کو بے نقاب کرنے والی کتاب

# ’ڈاکٹر نارنگ اور مابعد جدیدیت‘

**شاہد الاسلام** نیوز ایڈیٹر ’ہندوستان ایکسپریس‘ (دہلی)

معروف شاعر اور ادیب حیدر قریشی کی تازہ ترین کتاب ’’ڈاکٹر گوپی چند نارنگ اور مابعد جدیدیت‘‘ پیش نظر ہے۔قبل اسکے کہ اس کتاب کے بارے میں اپنے تأثرات کا اظہار کروں،اس بات کا ذکر ضروری معلوم ہوتا ہے کہ یہ کتاب کیوں اور کن حالات میں مجھے دستیاب ہوئی!

قصہ یہ ہے کہ آج سے تقریباًایک سال قبل ممبئی سے نکلنے والے سہ ماہی ادبی رسالہ ’’اثبات‘‘(شمارہ ۳) پر ناگاہ میری نظر پڑ گئی۔رسالہ اتنا دیدہ زیب اور پرکشش تھا کہ ادب سے لاتعلق رہنے والے مجھ جیسے صحافی نے بھی اس کی ورق گردانی شروع کردی۔اندر کے صفحات کی ترتیب و تنظیم بھی خاصی متأثر کن معلوم ہوئی۔ابھی رسالے کی ظاہری خوبیوں کے سحر سے نکل بھی نہیں پایا تھا کہ اس میں شامل ایک سرخی پر نگاہ ٹک گئی۔سرخی کچھ اس طرح تھی:’’جدید ادب کے شمارہ نمبر۱۲ کی کہانی (ڈاکٹر گوپی چند نارنگ صاحب کی مہربانی درمہربانی)‘‘۔حیدر قریشی کے تحریر کردہ اس مضمون کو میں نے پڑھنا شروع کیا تو پڑھتا ہی چلا گیا۔میں مضمون نگار کے نام سے مانوس تو تھا،تاہم ان سے متعلق میری معلومات نہیں کے برابر تھیں۔چنانچہ مضمون پڑھنے کے بعد اندازہ ہوا کہ موصوف جرمنی میں مقیم ہیں اور وہاں سے ’’جدید ادب‘‘ نام کا ایک رسالہ بھی نکالتے ہیں۔اس مضمون میں انھوں نے جو کچھ تحریر کیا تھا اس کا خلاصہ یہ تھا کہ ’’جدید ادب‘‘ کے شمارہ ۹، ۱۰ اور ۱۱ میں عمران شاہد بھنڈر کے جو مضامین ڈاکٹر نارنگ کی کتاب ’ساختیات،پس ساختیات اور مشرقی شعریات‘ سے متعلق شائع ہوئے تھے اور جن میں دلائل اور شواہد کے ساتھ یہ ثابت کیا گیا تھا کہ ڈاکٹر نارنگ بہت بڑے پیمانے پر سرقہ کے مرتکب ہوئے ہیں،اس کے نتیجے میں نارنگ صاحب نے رسالہ ’جدید ادب‘ (جو دہلی کے ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس کے زیر اہتمام شائع ہوتا ہے) کے شمارہ ۱۲ کی اشاعت میں رخنہ ڈالنے کی غرض سے پبلشر پر ہر طرح کا دباؤ ڈالا اور اپنے ذاتی اثر و رسوخ کا فائدہ اٹھاتے ہوئے اس شمارے پر اپنی سنسر شپ عائد کرنے سے بھی دریغ نہیں کیا۔اس معاملے کی پوری روداد لکھنے کے بعد صاحب مضمون نے کھلے ڈلے الفاظ میں یہ بھی تحریر کیا تھا کہ ’’میں حکومت ہند سے درخواست کرتا ہوں کہ......ایک علمی کمیٹی بٹھائی جائے جو تحقیق کرے کہ نارنگ صاحب نے واقعی یہ شرمناک سرقے کیے ہیں یا ان پر بے جا الزام ہیں۔اگر وہ پاک صاف ثابت ہوں....تو میں انڈیا کے قانون کے مطابق بخوشی ہر سزا بھگتنے کے لیے تیار ہوں‘‘

یہ تفصیل پڑھ کر حیرت کے ساتھ افسوس بھی ہوا کہ اردو کا ادبی ماحول اتنا پست ہو گیا کہ ایک نامی گرامی



صاحب قلم اپنے اوپر لگے سرقہ کے الزام کی تردید علمی سطح پر کرنے کے بجائے سرقہ کی بات سامنے لانے والوں کا ناطقہ بند کرنا چاہتا ہے۔اس حیرت اور افسوس کی ملی جلی کیفیت میں،میں نے اس مضمون کو ’’ہندوستان ایکسپریس‘‘ کے ویب ایڈیشن میں شامل کرلیا۔خیال تھا کہ علمی حلقوں سے اس متنازعہ مضمون پر جو رائے بھی آئے گی اسے صحافتی دیانتداری کے تحت نذر قارئین کر دیا جائے گا،...مگر یہ کیا؟. نارنگ صاحب کی حمایت پر کمر بستہ ٹیم حرکت میں آگئی اور ’ہندوستان ایکسپریس‘ کے ایڈیٹر احمد جاوید کو اس بات کے لیے آمادہ کرلیا گیا کہ اس مضمون کو ویب سائٹ سے ہٹا دیا جائے۔چنانچہ ایڈیٹر موصوف نے اس ’کار خیر‘ کو انجام دینے کے لئے مجھے ہدایت جاری کردی۔گوکہ حفظِ مراتب کا تقاضہ تھا کہ ’فرمانِ مدیر‘ کو ’فرمانِ خدا‘ سمجھ کر سر تسلیم خم کر دیا جائے لیکن میں نے بھی اپنے ذاتی استحقاق کو بطور ڈھال استعمال کیا اور جواباً یہ عرض کیا کہ آپ کا حکم اپنی جگہ،تاہم کسی مضمون کو میں ناجائز دباؤ کے تحت نہیں ہٹا سکتا....ویب ایڈیشن کے جملہ امور مجھ سے متعلق ہیں اور چونکہ آپ یا ادارہ کے دیگر افراد کی (ہندوستان ایکسپریس) ویب سائٹ کے حوالے سے کوئی عملی شراکت نہیں ہے،لہذا ویب سائٹ میں کیا چیزیں دینی ہیں اور کیا نہیں،اس تعلق سے کسی بھی مشورے کی مجھے ضرورت نہیں۔ہاں! یہ یقین دہانی میں نے ایڈیٹر کو ضرور کرائی کہ اس مضمون کی تردید میں اگر کسی گوشے سے کچھ موصول ہوا تو اسے بھی انٹرنیٹ ایڈیشن میں اسی اہتمام سے شامل کیا جائے گا جس طرح حیدر قریشی کی تحریر شائع کی گئی ہے۔اس طرح نارنگ صاحب کے حامیوں کا غیر اخلاقی حربہ ناکام ہوا اور مدیر محترم خاموش ہو گئے۔

نارنگ صاحب کے حامیوں کی طرف سے اس غیر متوقع دباؤ نے تھوڑی دیر کے لیے مجھے ذہنی خلجان میں ضرور مبتلا کیا تاہم اس کا یہ فائدہ ہوا کہ اس کے بعد حیدر قریشی کے مضمون کی حقانیت مجھ پر پوری طرح واضح ہوگئی اور ’ہندوستان ایکسپریس‘ کے ویب ایڈیشن میں اس کی اشاعت پر مجھے ایک طرح کی طمانیت کا احساس ہوا۔اس دوران حیدر قریشی کو ’ہندوستان ایکسپریس‘ کے ویب ایڈیشن میں اپنے مضمون کی اشاعت کا علم ہوا تو ’شکریہ‘ پر مبنی ان کی ایک ای۔میل ملی جس میں دیگر باتوں کے علاوہ اس خدشے کا اظہار بھی تھا کہ عجب نہیں آپ پر یہ دباؤ ڈالا جائے کہ ویب سائٹ سے اس مضمون کو ہٹا دیں،میں نے فوراً جواب دیا کہ خاطر جمع رکھیں،وہ مرحلہ آکر گزر چکا ہے،آپ کی تحریر ویب سائٹ پر موجود رہے گی،انشا اللہ۔اس طرح برقی مراسلت کے ذریعہ حیدر قریشی صاحب سے جو رابطہ قائم ہوا تو اس کے نتیجے میں اسی سلسلے کی ان کی ایک اور تحریر ’’پرویزی حیلوں کی روداد‘‘ ہندوستان ایکسپریس کے ویب ایڈیشن میں شائع ہوئی اور یہ اطلاع بھی ملی کہ نارنگ صاحب کے سرقوں کی بابت مدیر موصوف کی ایک کتاب عنقریب منظر عام پر آنے والی ہے جس کی ایک کاپی مجھے ارسال کی جائے گی اور مزید ایک کاپی ’ہندوستان ایکسپریس‘ کے پرنٹر و پبلشر پرویز صہیب احمد صاحب کے لیے بھیجی جائے گی کیونکہ اس میں بطور خاص ’ہندوستان ایکسپریس‘ کا شکریہ ادا کیا گیا ہے۔

....اور پھر وہ کتاب (بعنوان ڈاکٹر گوپی چند نارنگ اور مابعد جدیدیت) مجھے بذریعہ ڈاک موصول ہوگئی۔اس کے مشمولات پر ایک نظر ڈالی تو یہ بات سمجھ میں نہیں آئی کہ اس کا نام مابعد جدیدیت سے کیوں جوڑا گیا جبکہ اس کا اصل اور واحد موضوع ڈاکٹر نارنگ کا ’سرقہ‘ ہے۔ممکن ہے اس میں کوئی مصلحت دخیل رہی ہو۔وہ جو کہتے

ہیں کہ دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے،تو اس کی روشنی میں ایک گمان یہ گزرتا ہے کہ شاید اس ڈر سے یہ نام رکھا گیا ہو کہ 'سرقہ' کے عنوان سے چھپنے والی یہ کتاب کہیں نارنگ صاحب کے عتاب کا شکار نہ ہو جائے، اسلئے ایسا نام رکھا جائے کہ کتاب طباعت کے مراحل سے بعافیت گزر کر قارئین تک پہنچ جائے۔ بہر حال 'نام میں کیا رکھا ہے' سوچ کر میں نے اس کے سارے مضامین پڑھ ڈالے، اور اندازہ ہوا کہ حیدر قریشی اس کتاب کے مصنف بھی ہیں اور مؤلف بھی، کیونکہ نارنگ صاحب کے سرقوں سے متعلق تحریر کردہ اپنے مضامین کے علاوہ اس موضوع پر سامنے آنے والے اور کئی مضامین بھی انھوں نے اس کتاب میں شامل کیے ہیں۔

اس کتاب میں شامل تمام تحریروں کو پڑھنے کے بعد 'سرقہ' سے متعلق سارا قضیہ کچھ اس طرح سامنے آتا ہے کہ پھر کسی شک وشبہے کی گنجائش باقی نہیں رہتی کہ ڈاکٹر نارنگ کی کتاب 'ساختیات، پس ساختیات اور مشرقی شعریات' سرقوں کا مجموعہ ہے۔ حیدر قریشی کی زیر نظر کتاب ہمیں یہ بتاتی ہے کہ اس حقیقت پر پردہ ڈالنے کے لیے ڈاکٹر نارنگ کے حامیوں نے جو بے تکی باتیں سپرد قلم کیں، یا انتہائی بھونڈے انداز میں خود نارنگ صاحب نے جو دوسرے غیر علمی حربے استعمال کیے ان سے سرقوں کے الزام کی تردید تو خیر کیا ہوتی، ہاں اتنا ضرور ہوا کہ ان ساری چیزوں نے اس معاملے کو اور ہوا دی، یہاں تک کہ مجھ جیسے ادب سے بے تعلق شخص کو بھی اس کی پوری واقفیت ہو گئی ۔ مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی، اور اس پر مستزاد نارنگ صاحب کی مسلسل خاموشی نے سرقے کی تحقیق کرنے اور اسے اردو عوام کے سامنے لانے والوں کا کام آسان کر دیا۔

زیر تبصرہ کتاب سے ہمیں یہ بھی اندازہ ہوتا ہے کہ نارنگ صاحب کے حامیوں نے کج بحثی سے کام لیتے ہوئے اس پورے قضیے کو نارنگ اور فاروقی کے مابین تنازعہ کا نام دینا چاہا تو کبھی یہ کہہ کر سرقوں کی حقیقت پر پردہ ڈالنے کی کوشش کی گئی کہ حیدر قریشی فلاں فلاں بات کی بنیاد پر نارنگ صاحب کے تئیں اپنے دل میں پرخاش رکھتے ہیں اور یہ سارا معاملہ اسی کدورت کی دین ہے وغیرہ وغیرہ۔ جب یہ سارے حربے غیر مؤثر ثابت ہوئے تو پھر اسے مذہبی تعصب کا نام دے کر یہ کہا گیا کہ ڈاکٹر نارنگ جیسے غیر مسلم ادیب کو کچھ متعصب قسم کے مسلمان خواہ مخواہ ہدف ملامت بنا رہے ہیں۔ لیکن ایک تجربہ کار مدیر اور زمانہ شناس ادیب حیدر قریشی نے معاملے کی نزاکت کو سمجھتے ہوئے اس سارے قضیے کو کچھ اس خوش اسلوبی سے Manage کیا کہ سرقوں کا اصل معاملہ نظروں سے اوجھل نہ ہو سکا۔

بلاشبہ سرقوں کی حقیقت کو سامنے لانے کی غرض سے عمران شاہد بھنڈر نے مغربی مفکرین کی متعلقہ کتابوں کو کھنگالنے میں جو عرق ریزی کی اور جو کلیدی رول ادا کیا اس کے لیے وہ ہمیشہ یاد کیے جائیں گے، بلکہ یہ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا کہ ایک اردو کے طالب علم کے سامنے جب جب نارنگ صاحب کا نام آئے گا تو اس کے ساتھ اسے عمران شاہد بھنڈر کی یاد بھی ضرور آئے گی، تاہم یہ ایک حقیقت ہے کہ بھنڈر کی یہ ساری کاوشیں اس مؤثر اور مدلل انداز میں شاید سامنے نہ آپاتیں اگر انھیں حیدر قریشی جیسا تجربہ کار اور دھن کا پکا ادیب اور مدیر نہ ملتا۔ ڈاکٹر نارنگ کے حامیوں نے اپنی بساط بھر پوری کوشش اس بات کی کر لی کہ ادھر اُدھر کی باتوں میں الجھا کر اصل موضوع کو گول کر دیا جائے، لیکن حیدر قریشی نے پوری فہم و فراست سے کام لیا، اور ان الجھاووں سے بچتے



بچاتے پوری حکمت اور تدبر کے ساتھ اپنی گاڑی آگے بڑھاتے رہے، یہاں تک کہ سرقہ بے نقاب ہو کر رہا اور ایک عام قاری سے لے کر اردو کے خاص الخاص ادیب کو یہ نتیجہ اخذ کرنے میں کوئی تأمل نہیں رہا کہ ''عمران شاہد بھنڈر کے نشان زد کیے بے شمار صفحات...صاف بتاتے ہیں کہ پروفیسر نارنگ نے سو فیصد لفظی ترجمہ کر کے 'سرقہ' کیا ہے'' (زبیر رضوی، سہ ماہی 'اثبات'، شمارہ ۵۔۴)۔

نارنگ صاحب کے وہ مداح جو ان کی اس ''شاہکار تصنیف'' کو حالؔی کے 'مقدمہ شعر و شاعری' کے بعد اردو تنقید کا سب سے بڑا 'کارنامہ' کہہ رہے تھے ان کے وہم و گمان میں بھی یہ بات نہیں ہوگی کہ اس 'شاہکار تصنیف' کو محض چند برسوں کے اندر عمران شاہد جیسا ایک نسبتاً غیر معروف لیکن ذہین اور محنتی محقق ایک جی دار مدیر کے تعاون سے (نارنگ صاحب کے 'مقام' و 'مرتبہ' سے مرعوب ہوئے بغیر) سرقوں کا پلندا ثابت کر کے رکھ دے گا۔

یہ کتاب ہمیں یہ بھی باور کراتی ہے کہ اس پورے دو ڈھائی سال کے عرصے میں جبکہ سرقہ والی بات موضوع سخن بنی ہوئی تھی، ڈاکٹر نارنگ کے حامیوں نے حیدر قریشی کو زیر کرنے کے لیے ہر حربے استعمال کیے، سرزمین ہندو پاک سے لے کر کناڈا، امریکہ اور انگلینڈ ہر طرف سے ان پر تابڑ توڑ حملے ہوئے لیکن انھوں نے اپنی جانب سے پوری بردباری کا ثبوت دیا، اپنے خلاف لکھی گئی بے سروپا باتوں کو پڑھ کر مشتعل نہیں ہوئے بلکہ ان باتوں کا مدلل جواب دھیرج کے ساتھ مختصر طور پر دیتے رہے، یہ سمجھتے ہوئے کہ اگر ان بے ہودہ باتوں کو طول دیا گیا تو سرقہ والی بات پس پشت چلی جائے گی۔ اپنے قلم کو غیر ضروری طور پر جذباتی ہونے سے بچائے رکھا، نارنگ صاحب کا ذکر جب بھی کیا انکے مرتبے کا خیال رکھا۔ ہاں، جب نارنگ صاحب نے 'جدید ادب' کے شمارہ ۱۲ کی اشاعت میں انتہائی بے شرمی کا مظاہرہ کرتے ہوئے رخنہ اندازی کی تو اس کی روداد تحریر کرتے ہوئے حیدر صاحب کا قلم مضمون کے اخیر میں قدرے جذباتی ہو گیا۔ اسی طرح انگلینڈ کے طباطبائی نام کے کسی شخص نے جب ان کے خلاف اوٹ پٹانگ باتیں لکھیں تو اس کا ذکر کرتے ہوئے بھی حیدر صاحب اپنی تحریر میں برہم نظر آتے ہیں، یہاں تک کہ اس شخص کا نام لینا بھی گوارا نہیں کرتے، لیکن یہ خفگی یا برہمی عین فطری ہے۔ جب کسی سے ناحق اذیت پہنچتی ہے تو نہ چاہتے ہوئے بھی تحریر میں کچھ نہ کچھ درشتی آ ہی جاتی ہے۔

مختصر یہ کہ حیدر قریشی کی زیر تبصرہ کتاب نہ صرف یہ کہ 'مشرقی شعریات' کے حوالے سے نارنگ صاحب کے سرقوں کی قلعی کھول رہی ہے بلکہ لسانیات کے میدان میں بھی پروفیسر موصوف نے اب تک جو کام کیے ہیں ان کی اصلیت کو بھی مشکوک بتاتے ہوئے یہ اعلان کر رہی ہے کہ ''لسانیات پر نارنگ صاحب کا سارا کام بھی 'مشرقی شعریات' جیسا ہی نکل آیا ہے۔.....جب وہ سرقے بے نقاب ہوں گے تو اردو دنیا خود دیکھ لے گی''۔ یقین ہے کہ اردو ادب کے اب تک کے سب سے بڑے سرقہ کو سامنے لانے والی اس کتاب کا علمی حلقے میں بڑے پیمانے پر خیر مقدم ہوگا اور اس کا ذکر اس زبان کی ادبی تاریخ میں پورے اہتمام سے کیا جائے گا، اور سب سے اہم بات یہ ہے کہ اس کے مندرجات کی روشنی میں ڈاکٹر نارنگ کا مقام و مرتبہ نظر ثانی کا محتاج ہو گیا ہے۔

---

## ایوب خاور (لاہور)

# حیدر قریشی کے نام

(**نوٹ**: حیدر قریشی کے شعری و نثری تخلیقی کام پر مشتمل گیارہ کتابوں کے مجموعہ ''عمرِ لاحاصل کا حاصل'' کی اشاعت کے بعد ماہیا پر تحقیق و تنقید کی پانچ کتابوں کا مجموعہ ''اردو ماہیا تحقیق و تنقید'' بھی منظرِ عام پر آ گیا ہے۔ دونوں کتابیں علمی و ادبی حلقوں میں زیرِ مطالعہ ہیں اور ان کے حوالے سے تدریجاً ردِعمل بھی موصول ہو رہا ہے۔ ایوب خاور، نعیم الرحمٰن اور افضل چوہان کے تین نئے مضامین اسی حوالے سے ملے ہیں جو قارئین کی خدمت میں پیش ہیں۔ **ارشد خالد**)

---

یہ 1981-82ء کی بات ہے جب میں کراچی سے لاہور ٹرانسفر ہوا۔ لاہور پیروں اور ولیوں کا شہر تو ہے ہی لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ یہ ادیبوں اور شاعروں اور فن کاروں کا شہر بھی ہے۔ بڑے سے بڑے ادیب، شاعر، پینٹر، صحافی، پروفیسر، نقاد، موسیقار، مجسمہ ساز، گیت کار، گلوکار، فلم ساز، ہدایت کار، اداکار، سیکڑوں نام ہیں جن کی خوشبو لاہور کے گلی کوچوں میں آج بھی مہک رہی ہے۔ جب میں لاہور آیا تو میں بہت مسحور تھا، ٹی ہاؤس، گورنمنٹ کالج، اورئنٹل کالج، نیشنل کالج آف دی آرٹس، پنجاب یونی ورسٹی، لاہور ٹیلی وژن سینٹر یہ وہ جگہیں تھیں جہاں ایسی ہی نابغہ ہائے روزگار شخصیات سے ملاقات کے نتیجے میں مجھے ایک ادبی ماہ نامے کا خیال آیا اور اپنے جنرل منیجر کو بصری ادبی جریدے کا آئیڈیا پیش کر دیا۔

اس ادبی ماہ نامے میں مختلف فنون کے تخلیق کار تو ہوتے ہی تھے لیکن وہ نوجوان تخلیق کار جو اُس وقت اپنے سینئرز کی توجہ کا مرکز بن رہے تھے، اُنھیں بھی میں اس پروگرام کے ذریعے میں ٹیلی وژن دیکھنے والوں سے متعارف کروا رہا تھا۔ چناں چہ کئی نوجوان شعرا کے ساتھ ساتھ حیدر قریشی سے میری ملاقات اس ادبی ماہ نامے ہی کے پلیٹ فارم پر ہوئی۔ حیدر قریشی سے میرا تعارف دراصل محترم و مکرم ڈاکٹر وزیر آغا صاحب کے موقر جریدے ''اوراق'' کے صفحات میں چھپنے والی اس کی غزلوں اور نظموں نے کروایا تھا اور میں نے اُسے خان پور سے



بلا لیا...... حیدر قریشی کی شخصیت نے میرا دل موہ لیا۔ سو ٹیلی وژن پر ایک نئے شاعر اور ایک نئے پروڈیوسر ڈائریکٹر کا یہ عارضی رشتہ پرخلوص دوستی میں ایسے ڈھلا کہ جیسے جیسے وقت گزرتا گیا یہ اور گہرا ہوتا چلا گیا۔ حیدر قریشی کا 'جدید اَدب' اِسی دہائی کی زندہ نشانی ہے جسے حیدر نے خان پور کی آب و ہَوا میں جیسے تیسے زندہ رکھا اور پھر وہ کب جرمنی چلا گیا مجھے معلوم نہ ہو پایا۔

ابھی ایک سال پہلے حیدر کے ٹیلی فون نے مجھے چونکا دیا۔ آواز میں وہی تازگی، پہچان، دوستانہ اور تعلقِ خاطر...... حیدر نے اپنا نام لیا تو میں ششدر رہ گیا۔ اور ہمارے بیچ میں سے ستائیس اٹھائیس سال چپکے سے سرک کر ایک طرف کو ہو گئے۔ میں سمجھا کہ حیدر خان پور ہی سے بول رہا ہے اور جدید اَدب کے لیے کسی تازہ نظم کی فرمایش کرنے والا ہے...... مگر وہ تو جرمنی سے فون کر رہا تھا مجھے...... وہی ستائیس اٹھائیس سال جو ہمارے بیچ میں سے روئی کے گالے کی طرح اُڑ کر ایک طرف کو ہو گئے تھے، چند منٹ میں 13 انچ موٹے شیشے کی دیوار کی طرح دھڑام سے ہمارے درمیان دوبارہ کھڑے ہو گئے، فاصلے کا احساس بھی کتنا خوف ناک ہوتا ہے۔

حیدر اور اس کا 'جدید اَدب' ذہن سے محو تو ہرگز نہ ہوا تھا لیکن یہ حقیقت اپنی جگہ ہے کہ پاکستان ٹیلی وژن کا ایک مصروف ترین اور مقبول ترین پروڈیوسر ڈائریکٹر بننے کے لیے جس طرح میں نے زندگی کے شب و روز کو اتھل پتھل کیا۔ اُس اتھل پتھل کے گرد و غبار نے شیشے کی اُس دیوار کو جس کے آرپار ہم بہت آسانی سے ایک دوسرے کو دیکھ سکتے تھے۔ اتنا میلا ضرور کر دیا تھا کہ حیدر کے ساتھ ساتھ اسکول، کالج، یونی ورسٹی کے کچھ اور دوست بھی تھے جن کے چہرے دھندلے ہو گئے تھے۔ زندگی ہے ہی کچھ ایسی کمینی چیز کہ انسان کو اپنے گھیرے میں یوں جکڑ لیتی ہے کہ سانس کا ردھم بھی بعض اوقات ٹوٹنے لگتا ہے اور اب تو زندگی خود ایک ناگہانی کے گھیرے میں ہے۔ بہت ڈر گئی ہے، سہم گئی ہے۔ خودکش حملہ آوروں، دہشت گردوں، ڈاکوؤں اور لٹیروں کے محاصرے میں اس ڈری ہوئی زندگی کو اوڑھے ہوئے لوگوں کے کانوں میں اگر کوئی شناسا آواز پڑ جائے تو غنیمت ہے۔ لیکن حیدر کی آواز غنیمت نہیں بیش قیمت تھی۔ وہی خان پوریہ سا لہجہ...... وہی خلوص، وہی شعر و ادب کا چسکا، وہی 'جدید ادب'۔

'جدید اَدب' جو خان پور سے ایک چھوٹے سے چھاپہ خانے کی سیاہی سے روشن ہوتا تھا اب انٹرنیشنل ہو چکا ہے...... جن بڑی شخصیات سے بات کرنے کا ہم خواب دیکھتے تھے وہ ادبی شخصیات اس جدید اَدب میں اپنی تخلیقات کے ساتھ جلوہ انداز ہوتے ہیں۔ حیدر کا رابطہ دنیا بھر کے اردو دان طبقے سے استوار ہے اور وہ خود نہ صرف یہ کہ غزل گو اور نظم گو ہے بلکہ افسانہ نگار ہے، انشائیہ نگار ہے۔ گمبھیر ادبی معاملات پر ایک ثقہ قسم کے نقاد کی طرح اس کی گہری نظر ہے، یادداشتیں، سوانحی خاکے، اپنی زندگی، اپنے پورے خاندان کے افراد کے ساتھ اپنے میل جول اور رشتوں کی تفسیرات، سفرنامے، حج بیت اللہ کی روداد، اپنے ذاتی روز و شب، اپنے قریب ترین شے یعنی بیوی بچوں

کے بارے میں اپنے قاری کو اتنا کچھ اتنی آسانی سے بتا چکا ہے جیسے کھانے کی میز پر بیٹھے اپنے ذاتی دوستوں کو اپنے گھر کے در و دیوار میں لگی ایک ایک اینٹ کے بارے میں بتا رہا ہو۔اس کی سینتیس سالہ ادبی زندگی گیارہ مختلف النوع تخلیقی کتابوں میں سجی ہوئی ہے۔اُس نے بہت اہتمام سے زندگی کو، زندگی کے معاملات کو اپنی تخلیقی صلاحیتوں کو، رشتے ناتوں کو، کہانی، شعر، نظم اور تنقید کو آپ بیتی اور جگ بیتی کو ہمارے ادبی منظر نامے کا حصہ بنایا ہے۔

قریباً ایک سال پہلے حیدر قریشی سے میرا رابطہ بحال ہوا۔تب سے میری حیرانیوں کو سانس لینے کا موقع نہیں ملا۔ایک تو اُس نے مجھے چھپنے چھپانے کے معاملے میں بہت Active کر دیا ہے...... Active تو میں پہلے بھی تھا لیکن اپنے آپ میں گم، ڈراما، میوزک، ادب، سب کو نئے رخ سے دیکھنے کی لگن اور دو نمبر منافقینِ ادب سے کوسوں دور اپنی کٹیا تک محدود رہنا میرا شیوہ تھا۔اس شخص نے میرے دل و جان میں بجلی بھر دی۔یہ شخص جب تک دو نمبر کو دو نمبر ثابت نہ کر دے چین کا سانس نہیں لیتا، یقین نہ آئے تو اپنے وقت کی معروف ترین شخصیت نارنگ صاحب سے پوچھیے۔دوسری طرف ایسی مثالیں بھی موجود ہیں کہ حیدر نے تب تک اپنے حلق سے نوالہ نہیں اتارا جب تک کسی جینوین ادیب یا شاعر کو اس کے حصّے کی داد نہ پہنچا دی۔اور ان کاموں کو اس نے اپنا بہت سارا وقت دیا ہے۔سوچتا ہوں اگر حیدر جرمنی نہ گیا ہوتا تو اتنے ڈھیر سارے کام کیسے کر لیتا......اس کی تحریریں پڑھتے ہوئے بار بار میرے اندر یہ سوال اٹھا کہ میں حیدر کو ادب کے کس خانے میں فِٹ کروں مگر شاعری میں، افسانہ نگاری میں، خاکہ نگاری، انشائیہ، تنقید، سبھی خانوں میں یہ فٹ ہے اور قابلِ تحسین ہے۔تحقیق کے میدان کو بھی نہ چھوڑا اور اپنی سرزمین کی مٹی سے، اس کی آب و ہوا سے، اُس کے روز و شب سے، اس کی گرمیوں، سردیوں، کھیتوں کھلیانوں کی خوشبو سے صورت پذیر ہونے والی ایک شعری صنف 'ماہیا'' کی ہیئت، اس کے اوزان اور اس کے موضوعات کے حوالے سے ہندوستان اور پاکستان ہی کے نہیں یورپ و امریکا تک کے ادبی حلقوں کو بھی سرگرم کر دیا۔اب حیدر قریشی کا نام ''ماہیا'' لکھنے اور پڑھنے والوں میں اتنا ہی مقبول ہے جتنا خود حیدر قریشی۔بلکہ جدید ادب کے ہر شمارے کے ٹائٹل پیج پر اس کا کوئی 'ماہیا' ضرور درج ہوتا ہے۔

حیدر کی کلیات ''عمرِ لا حاصل کا حاصل'' کو پڑھتے ہوئے مجھ پر کھلا کہ میری زندگی کا ابتدائی زمانہ اور حیدر قریشی کی زندگی کا ابتدائی زمانہ کس حد تک ایک دوسرے سے مشابہہ ہے۔حیدر نے مختلف جگہوں پر اپنی زندگی کے ابتدائی دور کی تفصیل بیان کی ہے۔میں نے بھی بارہا اپنے انٹرویوز میں بلکہ اپنی پہلی کتاب گُلِ موسمِ خزاں کے Preface میں بھی لکھا ہے کہ میں پرائمری اسکول میں پڑھتے وقت ہر اتوار کو چکوال شہر میں مزدوری کیا کرتا تھا۔میں نے اپنے ٹیچرز کے بچوں کو پڑھا کر اپنے اسکول کی فیس ادا کی ہے۔میٹرک کے بعد میں نے بھی پرائمری اسکول میں مبلغ ساٹھ روپے ماہانہ تنخواہ کی بنیاد پر ملازمت کی ہے۔حیدر کی ابتدائی زندگی بھی مزدوری کرنے میں گزری



،فرق یہ کہ حیدر ایک فیکٹری میں مزدوری کیا کرتا تھا اور میں اپنے گاؤں کے پروفیشنل مزدوروں کے ساتھ اینٹ گارا ڈھویا کرتا تھا۔ٹیچنگ اِس نے بھی کی، میں نے بھی کی۔ابتدائی زندگی کی اس مماثلت نے بھی ہمارے درمیان دوستی کا یہ گل زار کھلائے رکھا ہے۔اور یہ جو بہت طویل عرصے تک ہم ایک دوسرے سے نہ مل پائے تو یوں سمجھیے کہ زندگی کی تیز دھوپ سے بچنے کے لیے ہم نے اپنی اپنی دوستی کے اس گل زار کو اُن سبز چادروں سے ڈھانپ رکھا تھا جو عموماً گھریلو پودوں کو مرجھانے سے بچانے کے کام آتی ہیں اور ہم خود اپنی اپنی جگہ ایک نئی زمین کی گوڈی کرنے اور اس پر اپنی اپنی زندگی کا ایک نیا باغ تعمیر کرنے میں لگے رہے۔اب جو اس دوستی کے گل زار پر سے وقت کی یہ سبز چادر ہٹی تو دیکھا کہ سارے کے سارے گملوں میں، سارے کے سارے پھول ویسے کے ویسے ہی تازہ ہیں۔

حیدر قریشی کل بھی راضی بہ رضائے الٰہی تھا اور آج بھی۔اس کے بہت سارے دوست ہیں اور یہ سب جانتے ہیں کہ حیدر نے کچھ عرصہ پہلے ایک خواب دیکھا تھا کہ اس کی موت واقع ہونے والی ہے۔اس نے ہماری بھابی مبارکہ کو، بچوں کو اور سبھی دوستوں کو نہ صرف بتایا بلکہ اس خواب کے مطابق اپنی زندگی کے بہت سے معاملات کو عملی طور پر سمیٹنا بھی شروع کر دیا۔اس عمل میں حیدر کی طرف سے خواب پرستی کا اشارہ کہیں نہیں ہے۔حیدر کی یادداشتوں کا تازہ Chapter ثابت کرتا ہے کہ زندگی کی بے ثباتی اور موت کے برحق ہونے پر حیدر کا یقینِ کامل کس درجے کا ہے۔اس کی زندگی مسلسل محنت سے عبارت ہے اور اس خوف سے عاری ہے کہ نہ جانے کل کیا ہوگا۔اسی درویشانہ سوچ کی برکت ہے کہ اس بے ثبات زندگی میں قدرت نے اس کو آلایشوں سے پاک اور بنیادی آسایشوں والی زندگی میں علم و اَدب کی خدمت اور دوستوں سے محبت کرنے کا موقع دے رکھا ہے۔اللہ اِسے خوش رکھے۔

میں اس کی ساری کتابیں تفصیل سے تو ابھی نہیں پڑھ سکا لیکن سب کتابوں کو دیکھا ضرور ہے......مثلاً اس کی جو کہانیاں میں اب تک پڑھ سکا ہوں اُن میں ''میں انتظار کرتا ہوں'' ایک ایسی علامتی کہانی ہے جس میں ایک فردِ واحد کے ساتھ انسانی معاشرے کے عمومی رویّے کو انسانی تاریخ کے Perspective میں دیکھا گیا ہے۔

ماں باپ کی آپس کی Relationship اور بچے۔اس مجموعی تعلق کو ایک ایسی تکون میں دیکھا گیا ہے جس کے تینوں زاویے وقت اور حالات کے ساتھ ساتھ اپنی شکلیں بدلتے رہتے ہیں جیسے تینوں لائینیں نہ صرف یہ کہ ایک دوسرے سے جڑی ہیں بلکہ ایک دوسرے کا پرتو بھی ہیں۔

''کاکروچ'' حیدر کی ان کہانیوں میں سے ہے جو کہانی کے لیے نئے کرداروں کی تخلیق کی ایک ممکنہ جستجو ہے ،اس کہانی کو پڑھ کر پتا چلا کہ اگر ایٹمی طاقتیں اس بیچاری دنیا کی انسانی آبادی کو قیامت سے پہلے ہی ختم کر دیں ،کوئی انسان باقی نہ بچے تو مکھی کا ایک جوڑا یا کاکروچ کا جوڑا اس کرۂ ارض پر ایک نئی دنیا آباد کرے گا اگر ایسا ہوا تو قیامت کے دن کا کروچ......حیدر کی کہانی کے آخر میں دو جملے پڑھ کر مزید یہ بھی کہنے کو جی چاہ رہا ہے کہ اگر کسی

ابتدائی زمانے میں انسان چوپایا ہوسکتا ہے تو کاکروچ اپنے ترقی یافتہ زمانے میں دوپایہ کیوں نہیں ہوسکتا۔''انکل انیس''اور''بابا جمال شاہ کا جلال'' بھی اپنی سادگی اور معنی خیزی کے حوالے سے بہت اچھی کہانیاں ہیں۔

حیدر نے بے شمار دوستوں اور رشتے داروں اور ادیبوں کے خاکے لکھے ہیں لیکن جن دو خاکوں نے مجھے صحیح معنوں میں اسیر کرلیا وہ''برگد کا پیڑ''اور''مائے نی میں کہنوں آکھاں'' دو ایسے خاکے ہیں جن کا کوئی نہ کوئی پہلو ہر انسان کی زندگی میں موجود ہے۔

حیدر کے شعری مجموعوں میں جو نظمیں مجھے پسند آئیں اُن میں''درد''،''پھاگن کی سفاک ہوا''،''ایبٹ آباد''،''منی پلانٹ''،''ایک دراوڑ کا پیغام آریانوں کے نام''،''قیامت''،''چلو اک نظم لکھتے ہیں''اور بہت سے 'ماہیئے'......نظمیں ساری کی ساری تو یہاں درج کرنا ممکن نہیں۔حیدر کی غزلوں کے کچھ اشعار آپ سے ضرور شیئر کروں گا۔

روشنی روشنی سی ہرسُو ہے
یہ ترا دھیان ہے کہ خود تُو ہے

خود اپنے ہونٹوں پہ صدیوں کی پیاس رکھتا ہے
وہ ایک شخص جو مجھ کو اداس رکھتا ہے

دلوں کا خون کرنے لگ گئے ہو
بڑے سفاک ہوتے جا رہے ہو

اُس نے آنا ہی نہیں تھا اس محلے کی طرف — ہم سجاتے ہی رہے بے سُو دگھر کے راستے
ابرِ رحمت اب کے حیدر، بن گیا جیسے عذاب — کردیے برسات نے مسدود گھر کے راستے

وہ بھی اپنے آئینے میں دیکھتا ہوگا مجھے
جس کو اپنے آئینے میں دیکھتا رہتا ہوں میں
دل کے دروازے پہ دستک دے کے چھپ جاتا ہے وہ
اور اپنے سامنے حیدر کھڑا رہتا ہوں میں



ہوا شہکار جب اس کا مکمل — وہ اپنے خون میں ڈوبا ہوا تھا
شبِ تنہائی میں اک شخص دل پہ — اُجالے کی طرح پھیلا ہوا تھا

میرے، اُس کے درمیاں جو فاصلہ رکھا گیا — اس کے طے کرنے کو بھی اک راستہ رکھا گیا
بھر کے آنکھوں میں سلگتے خواب اس کی یاد کے — مجھ کو سوتے میں بھی حیدر جاگتا رکھا گیا

وہ موم ہے اگر تو اُسے دھوپ سے بچا — پتھر ہے اس کا دل تو اُسے پاش پاش کر

اُس میں مل جائے گا جاکر میرے اندر کا خلا
اور بڑھ جائے گا باہر کا خلا میرے بعد

کعبۂ دل کو کہاں چھوڑ چلے ہو حیدر — تم تو کہتے تھے یہ ہجرت نہیں ہوئے والی

اے خدا ڈر ہے مجھے طے ہی نہ ہو جائے کہیں — منزلِ عشق کو دو چار قدم رہنے دے

نہیں تو صرف مرے حال سے نہیں واقف — وہ بے خبر جو جہاں بھر کے راز رکھتا ہے

جب اس نے خاک اڑانے کا ارادہ کرلیا ہے
تو ہم نے دل کے صحرا کو کشادہ کرلیا ہے

اگلی نسلوں میں چلی جائے روانی اپنی — زندگی! ختم نہیں ہوگی کہانی اپنی
آج اولاد کے آئینے میں حیدر ہم نے — تازہ کرلی ہے ہراک یاد پرانی اپنی

اب کے اُس نے کمال کرڈالا — اک خوشی سے نڈھال کرڈالا
اک حقیقت کے روپ میں آ کر — مجھ کو خواب و خیال کرڈالا

______________________

نعیم الرحمٰن (کراچی)

## ''عمرلا حاصل کا حاصل''

# حیدرقریشی کی ادبی کائنات

حیدرقریشی ایک ہمہ جہت شاعروادیب ہیں۔شاعری میں نظم،غزل اوراردو ماہیا اگرحیدرقریشی کی پہچان ہیں تو نثر میں افسانہ، انشائیہ ،خاکے،تنقید،سفرنامہ اورکالم نگاری ہرطرز میں انہوں نے اپنی دھاک بٹھائی ہے۔حیدرقریشی کی شاعری روایت اوردھرتی سے جڑی ہے،انکی غزل میں پنجابی اورسرائیکی الفاظ کا استعمال انہیں ایک منفرد انداز دیتا ہے، پھراردو ماہیے کے فروغ کیلئے توانہوں نے بے پناہ کاوشیں کی ہیں۔شاعروادیب کے علاوہ جرمنی سے ''جدیدادب'' جیسابے مثال ادبی جریدے کے ذریعے حیدرقریشی نے مدیر کےطور پر بھی نہ صرف اپنی بے پناہ صلاحیتوں کالوہا منوایا ہے بلکہ اردودنیا کے دوراورانتہائی کم وسائل میں پرچہ کو باقاعدگی سے شائع کرکےاردوادب سےاپنےلگاؤ کاثبوت بھی پیش کیا ہے۔

1971ء میں پہلی غزل کہنے والےاورخانپور میں ''حلقہ ارباب ذوق'' کے بانی حیدرقریشی کی پانچ شعری اور چھ نثری کتب کا مجموعہ ''عمرلا حاصل کا حاصل'' حال ہی میں دہلی سے شائع ہوا ہے۔اس کلیات کی اشاعت کے ساتھ حیدرقریشی نے ایک بار پھراپنی انفرادیت کا ثبوت دیا ہے۔شعری کلیات کی اشاعت کی روایت تو کافی پرانی ہے،گذشتہ چند دہائیوں میں نثری کلیات بھی بڑی تعداد میں سامنے آئی ہیں،جن کی ابتدااردو کے عظیم افسانہ نگاروں سعادت حسن منٹو،پریم چندوغیرہ کے ادبی سرمایے کو یکجا کرنے سے ہوئی پھردورحاضر کے ادیبوں کی کلیات بھی شائع ہوئیں۔حیدرقریشی نےنظم،غزل اور ماہیے پرمشتمل اپنی چار کتابوں ''سلگتے خواب''، ''عمر گریزاں''، ''دعائے دل'' ''دردسمندر'' اور ماہیے کے مجموعے ''محبت کے پھول''،افسانوی مجموعوں ''روشنی کی بشارت''، ''قصے کہانیاں''،شخصی خاکوں اور یادوں کی کتابوں ''میری محبتیں'' اور ''کھٹی میٹھی یادیں'' انشائیوں کی کتاب ''فاصلے اورقربتیں'' اورسفرنامہ حج ''سوئے حجاز'' کوایک ہی جلد میں مجتمع کردیا ہےاوراس طرح لاحاصل



سے حاصل کرنے کا ہنر بھی حیدرقریشی ہی کے حصے میں آیا،اس مجموعے میں انہوں نے اپنی گیارہ کتابوں کے بعد کی تحریریں بھی شامل کردی ہیں۔یوں بڑے سائز کے 616 صفحات کی اس کلیات کے ذریعےحیدرقریشی کا اب تک کامکمل ادبی سفرقاری کے سامنے آ گیا ہے۔

اردو ماہیے کے فروغ میں حیدرقریشی نے غیرمعمولی کردارادا کیا ہےاوران کے اپنے ماہیوں میں مٹی کی خوشبوالگ سے پہچانی جاتی ہے۔ان ماہیوں میں حمد،عشق رسولؐ،دھرتی سے محبت،رشتوں کی اہمیت، داستانیں، شادی بیاہ کی رسوم،ذاتی اور اجتماعی دکھ اور جرمنی میں بیتے برسوں کا بیان، کیا کچھ نہیں ہے۔اوران ماہیوں کے ہرلفظ میں ایک جیتا جاگتا حیدرقریشی دھڑکتا محسوس ہوتا ہے۔

حیدرقریشی کی غزل روایتی کلاسیکی غزل سے وابستہ ہےاوراس میں پنجابی اورسرائیکی لہجہ اسے ایک نیا آہنگ دیتا محسوس ہوتا ہےاور یہ غزل اردولفظیات میں کچھ دلکش اضافے بھی کرتی نظر آتی ہے۔انکی غزل میں عشق حقیقی اورعشق مجازی کے دوش بدوش غم دنیااورغم روزگاراوردیگر مسائل بھی نمایاں ہیں۔انکی نظموں کے موضوعات ''ایک اداس کہانی''، ''درد'' ''ایبٹ آباد'' اور''حاصل زندگی'' اپنے عنوانات ہی سے قاری کی توجہ اپنی جانب مبذول کرلیتے ہیں اوران میں عملی زندگی کی تصویریں نظرآتی ہیں۔حیدرقریشی کی شاعری میں قنوطیت کے بجائے امید کا دیا جگمگاتا ہے۔ڈاکٹرکرسٹینا اوسٹر ہیلڈ کا کہنا ہے کہ حیدرقریشی کی شاعری میں بے ساختہ پن اور روانی ہےایک بار پڑھنا شروع کیا تو جی چاہا پڑھتی چلی جاؤں۔دوسراوصف بے باکی اور وارفتگی کا ہے۔

حیدرقریشی کے افسانے انسانی جذبات ،احساسات سے بھرپور ہیں اوران میں ہمارے اردگرد کی زندگی اور جیتے جاگتے کردار بکھرے نظرآتے ہیں۔علامت کا استعمال وہ لایعنی انداز میں نہیں کرتے بلکہ بے معنی تجرید کے بجائے علامت بیحد جاندار انداز میں سامنے آتی ہے۔دیوندراسر کے مطابق حیدرقریشی کی کہانیوں کی دنیا ایسے کرداروں سے آباد ہے،سچائی کاالمیہ جن کی قسمت بن چکا ہے۔یہ کہانیاں کائناتی انسان، خدا، روح، ثقافت اورثقافتی وراثت کےازلی سوالوں کی کہانیاں ہیں۔

کھٹی میٹھی یادیں اورمیری محبتیں کے خاکے دراصل حیدرقریشی کی عمرگذشتہ کا احوال ہے۔جس میں قریبی رشتہ داروں اوراحباب کا تزکرہ انتہائی جذبے اورخلوص سے کیا گیا ہےاورکسی شخصیت کے بیان میں کوئی لگی لپٹی نہیں رکھی۔سوئے حجاز حیدرقریشی کا سفرنامہ حج ہےجس میں سات عمرے اورایک حج کا بیان کیا گیا ہے۔اس سفرنامے میں تصوف کارنگ،واردات قلبی اورروحانی تجربات کاذکرقاری کوایک نئی دنیامیں پہنچادیتا ہے۔

عمرلاحاصل کا حاصل ایک ایسی کتاب ہےجس کا مطالعہ ہرادب دوست قاری کوکرنا چاہئے اور میں حیدر قریشی کی اس خواہش کے پورے ہونے کی دعا کرتا ہوں کہ انہیں پاکستان میں بھی کوئی ایماندار پبلشرمل جائے تاکہ یہ کتاب پاکستان میں بھی شائع ہوسکے۔

## افضل چوہان (مظفر گڑھ)

# برگد مثال حیدر قریشی

(جس طرح بعض لوگ دوسروں کے بارے میں تعصب و نفرت آمیز تحریر لکھتے ہیں،اسی طرح ادبی محبت رکھنے والے اپنے محبّ کے بارے میں محبت آمیز تحریر لکھتے ہیں۔افضل چوہان کا یہ مضمون حیدر قریشی کے بارے میں ان کی ادبی محبت کا اظہار ہے۔**ارشد خالد**)

یوں تو ہر درخت جڑ،تنا،پتے،چھال اور پھل وغیرہ پر مشتمل ہوتا ہے۔حیدر قریشی سے رابطہ ہونے کے بعد میں نے جب بھی برگد کے درخت کے بارے میں سوچا یا دیکھا تو مجھے حیدر قریشی کی شخصیت برگد کے ایک پیڑ کی مانند لگی۔حیدر قریشی کی ادبی قد آوری کی بات کی جائے تو برگد کا قد اس کا پھیلاؤ اور عاجزانہ جھکاؤ ان پر صد فی صد منطبق ہوتا ہے۔جب ان کی ادب پروری اور اپنے جونیئرز کے ساتھ پیار بھرے رویئے اور حوصلہ افزائی کی بات کی جائے تو اس کی چھاؤں حیدر قریشی کی شخصیت کا مکمل احاطہ کرتی نظر آتی ہے۔برگد کی چھاؤں کسی بھی اور درخت کی چھاؤں سے یوں بھی منفرد و ممتاز ہے کہ اس کی چھاؤں میں کوئی چھید تک محسوس نہیں ہوتا۔دھوپ کی حدت اس سے چھن کر بھی نیچے تک نہیں پہنچتی کہ پتے اتنے گھنے ہوتے ہیں کہ دھوپ اپنی تمازت لئے اس کی چھتر چھاؤں کے اوپر ہی خیمہ زن رہتی ہے۔برگد کی جڑ لکڑی چھال پتے شاخیں ہی نہیں اس کی رگوں میں خون کی طرح دوڑتا دودھ بھی انسان کے لئے مفید ہوتا ہے۔اگر یہ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا کہ برگد کا ایک ایک ذرہ حیات بخش اور تسکین آفریں ہے۔ہزار ہا بیماریوں کا شافی علاج رب تعالی نے برگد میں سمو دیا ہے حیدر قریشی نے کس کس صنف میں طبع آزمائی کی انہیں ہم استعارتی طور پر برگد کے حصوں سے جوڑ سکتے ہیں۔

بنظر غائر اگر ہم اردو ادب کے موجودہ دور کے مشاہیر پر نظر ڈالیں تو ہم دیکھیں گے کہ غزل گو شعراء نظم کے پیرائے میں اپنے اظہارِ خیال پر وہ گرفت کھو دیتے ہیں جو غزل کے اشعار میں ان کی انفرادیت اور خاصہ شمار کی جاتی ہے۔اسی طرح نظم گو شعراء غزل کے میدان میں وہ شہسواری نہیں دکھا پاتے جو ان کا طرہ امتیاز ہوتی ہے۔نتیجتاً وہ کسی ایک صنف تک محدود ہو جاتے ہیں۔



اگر تحقیق و تنقید کے میدان میں نظر دوڑائیں تو نقاد اور محقق صرف اسی صنف تک محدود ہو کر رہ جاتے ہیں اس کی وجہ شاید یہ رہی ہو کہ اچھے اچھے شعروں کی درگت بنا کر اور اچھے اچھے کلام کے بخیے اُدھیڑ کر انہوں نے شہرت کی بلندیاں حاصل کی ہوتیں ہیں اب اگر صاحب اسلوب شاعر یا مصنف کہلانا چاہتے ہوں تو انہیں نہایت عرق ریزی سے وہ کچھ تخلیق کرنا پڑتا ہے جس پر کم سے کم قلم رکھا جا سکے اور کم سے کم تنقید کا نشانہ بنے یہی وجہ ہے کہ ایسے نقاد اور محقق آپ کو ہزاروں مل جائیں گے۔جن کی تنقید و تحقیق پر بیسیوں کتابیں ہوں گی مگر اپنا کلام یا تخلیق ایک آدھ کتاب سے آگے نہ بڑھا ہوگا مگر ایسے لوگ انگلیوں پر گنے جا سکتے ہیں جو خود بھی بڑے تخلیق کار ہوں اور تنقید و تحقیق میں بھی یدِ طولیٰ رکھتے ہوں۔حیدر قریشی انہی چند گنے چنے ناموں میں سے ایک ہیں جنہوں نے 1971ء میں صرف اٹھارہ سال کی عمر سے جو ادب کی خدمت شروع کی تو آج تک پیچھے مڑ کر نہیں دیکھا۔ہر لحظہ ہر ساعت نئی منزلیں تراشیں اور آنے والوں کے لئے مثالیں قائم کیں۔حیدر قریشی کو غیر تخلیقی رویوں نے ہی ہر دور میں چھلنی نہیں کیا بلکہ ادبی زکوٰۃ پر پلنے والوں غیر سنجیدہ تخلیق کاروں نے ان کی راہ میں مخالفت و دشمنی کی کی رُکاوٹیں کھڑی کر کے انہیں سفر جاری رکھنے سے حتیٰ الامکان روکنے کی کوشش کی۔مگر حیدر قریشی تو برگد تھا۔جسے ہر حال میں بڑھتے رہنا تھا۔اور اپنا قد اونچا کر کے ہزاروں آنے والوں کے لئے چھاؤں مہیا کرنا تھی،لہٰذا مخالفین کی کوششیں یکسر رائیگاں ہوتی گئیں اور خلوص نیتی کی ایک بار پھر جیت ہوگئی۔حیدر قریشی نے اپنا سفر جاری رکھا کسی مخالف کی پرواہ کئے بغیر بلکہ یہ کہنا چاہیئے کہ دشمنوں کی دشمنی اور دوستوں کی دوستی کی پرواہ کیئے بغیر محوِ سفر رہے۔دشمن تو مخالفت برائے مخالفت میں راہیں مسدود کرتے ہیں جبکہ دوست بے جا تعریف سے تخفیفِ سفر کا باعث بنتے ہیں۔حیدر قریشی ہر دو سے بچتے ہوئے اپنی منزل کی طرف رواں دواں رہے اور آج اس مقام پر ہیں کہ انہیں رات کا چاند اور دن کا سورج کہا جا سکتا ہے۔روشنی،نیکی اور محبت ہر دور میں موجود رہے ہیں۔اور تا قیامت موجو رہیں گے۔ان کی مخالفت میں ایک زمانہ ساز باز کر لے مگر ان کے ادبی کام کو مٹا دینا کبھی کسی کے بس میں نہیں رہا۔روشنی کو اندھیرا کچھ وقت کے لئے اوجھل ضرور کر سکتا ہے مگر تا دیر اس کی راہ روکنا کبھی تیرگی کے بس میں نہیں رہا،یہی وجہ ہے کہ تیرگی کے لئے سمندر کو روشنی کی ایک کمزور کرن بھی پاٹ سکتی ہے۔برائی نیکی کے سامنے ہر طور گھٹنے ٹیکنے پر مجبور ہو جاتی ہے اور محبت نفرت کے مقابلے میں ناکام و نامراد ہوا ایسا نہ آج تک ہوا ہے اور نہ قیامت تک ہوگا،ان کی طاقت ہمیشہ مسلّم رہی ہے۔یہ تینوں چیزیں ہمیشہ حیدر قریشی کے دائیں بائیں رہی ہیں بلکہ اگر یہ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا کہ حیدر قریشی کی ہر مخالف طاقت،ہر دشمنی کو زیر کرنے میں روشنی،نیکی،اور محبت ہی ہتھیار ثابت ہوئے ہیں۔اور یہ تینوں ہتھیار جسے رب تعالیٰ کی طرف سے ودیعت ہوئے ہوں۔اس سا خوش نصیب تو پھر شاید ہی کوئی زمانے میں ہو۔

حیدر قریشی کو جب ہم غزل کے حوالے سے دیکھتے ہیں تو ان کے اشعار میں نیا پن نظر آتا ہے ان کی شاعری زندگی کے بہتر رویوں کی طرف اشارہ ہے حیدر قریشی بد سے بدتر حالات سے مایوس نہیں ہیں جو کے انسان

نے خود پیدا کئے ہیں بلکہ وہ اس امید سے بندھے ہیں کہ انسان کو کبھی نہ کبھی اپنی غلطی کا احساس ہوجانے پر انسانیت کی معراج کی طرف لوٹ آنا ہے،اسی کو وہ یوں بیان کرتے ہیں

ابھی کچھ اور بھی الزام وہ لگائے گا
پھر اس کے بعد اسے آپ آب ہونا ہے

حیدر قریشی اپنے کلام کی روشنی میں ایک صوفی بھی ہیں جو روحانی طاقت کے دل سے قائل ہیں اور رب کی رحمت سے کبھی مایوس نہیں ہوتے اور نیکی کی قوت کو ہر جگہ کارفرما دیکھتے ہیں

لاکھ صحرا اور سمندر بچھ گئے تھے راہ میں
ان فقیروں کو جہاں سے پار ہونا تھا، ہوئے

ہر شاعر کی طرح حیدر قریشی بھی رومانیت پسند ہیں،انسانوں، چیزوں،مناظر اور رویوں میں خوبصورتی سے متاثر ہوتے ہیں اور اس کو اپنی شاعری کا موضوع بناتے ہیں ان کی یہ شاعری پر اثر بھی ہے اور خوبصورت بھی

جسم کا سحر،طلسم آنکھ کا،لب کے منتر
اس میں بھی کتنے فسوں ساز ہنر رہتے ہیں

تجھ کو خدائے حسن تو ہم مان ہی چکے
مت اس سے بڑھ کے حسن و جوانی پہ مان کر

واجب حضورِ حسن میں ہوتی ہے نذر بھی
اس بارگہ میں پیش تو دل کا جہان کر

اسی طرح حیدر قریشی کی شاعری میں جا بجا بوسیدہ نظام اور اس کے پروردہ آقاؤں کے خلاف ایک نفرت ایک احتجاج بھی ملے گا۔یوں حیدر قریشی نے بے خوفی سے جبر کے خلاف بھی آواز بلند کی ہے اور معاشرتی ناہمواریوں خوب اظہار خیال کیا ہے

خدا کے نام پہ تم نے بہت خدائی کی
تمہارے جبر کا اب احتساب ہونا ہے۔

ماہیا ایک لوک گیت ہے جسے اردو میں غیر ضروری طور پر متنازعہ ادبی صنف بنادیا گیا۔اس کو پہلے پہل کس نے تحریر کیا کی بحث چھڑی اور اس کے وزن کے سادہ سے مسئلہ کو تختۂ مشق بنایا گیا۔اور ان دو مباحث میں ماہیا کی خوبصورتی کو گہن لگنے کے ساتھ ساتھ اس پر جتنا کام ہونا تھا وہ بھی متاثر ہوا۔کوئی بھی تخلیق کار کبھی نہیں چاہتا کہ وہ



نہایت عرق ریزی سے کوئی تخلیق منظر عام پر لائے مگر وہ اس کی نیک نامی اور شہرت میں اضافے کی بجائے محض ایک بحث کا موضوع بن کر رہ جائے۔ایسے حالات میں چند سر پھرے ایسے بھی ہوتے ہیں۔جو ہمیشہ اپنا راستہ سنگلاخ چٹانیں تراش کر بناتے ہیں اور آسیبوں بھرے رستوں سے مردانہ وار ہر رکاوٹ کا مقابلہ کرتے ہوئے منزل پر پہنچنے کی خوشی ایک الگ ہی خوشی ہوتی ہے۔اور ہر دور میں زیادہ نہیں تو چند لوگ ایسے ضرور ہوتے ہیں جو اس خوشی سے سرشار ہوکر منزل تک پہنچنا چاہتے ہیں۔حیدر قریشی نے خود کو کبھی آسان راستے سے گزارنے کا گناہ نہیں کیا۔ماہیا کا بانی کون ہے کی بحث ہو یا اس کے اوزان کا مسئلہ موضوعِ سخن ہو حیدر قریشی نے کسی سے پہلو تہی نہیں کی انہوں نے نہایت خندہ پیشانی سے ہر سوال کو سنا اور پھر برسوں کی محنت کے بعد اب تک ہونے والی تمام مباحث کو اپنی مدلّل تحاریر سے سمیٹ کر اب تک ہونے والی تمام تحقیق کو مدِنظر رکھ کر ایک مثبت، قابلِ عمل اور قابلِ قبول حل پیش کردیا ہے، بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ ماہیا سے متعلق ہر چھوٹی بڑی دلیل،مضمون، جملے، یہاں تک کہ ذاتی نوعیت کی خط وکتابت تک کو نظر انداز نہیں کیا اور نہایت محنت سے تمام کو کتابی شکل میں پیش کر کے اب تک دستیاب حقائق کی روشنی میں یہ دو مسئلے حل کر دیئے ہیں۔ماہیے کی تحقیق وتنقید کے ساتھ ساتھ اس کی تخلیق کی طرف بھی حیدر قریشی نے بہت توجہ دی اور ایک زود گو شاعر ہونے کا ثبوت دیتے ہوئے بیش قیمت ماہیے نہ صرف تخلیق کئے بلکہ شائع کر کے انہیں ماہیا سے محبت کرنے والوں تک پہنچایا۔کسی کا حق پہچاننا اور لوگوں تک پہنچانا ایک بہت بڑا کام ہے جو حیدر قریشی کے مزاج کا حصہ بھی ہے حیدر قریشی نے یوں انجام دیا کہ ماہیا نگاری کی ابتدا کے سلسلے میں غلط فہمی کی بنیاد پر جو نام لئے جاتے تھے۔ان میں قمر جلال آبادی اور ساحر لدھیانوی شامل تھے جبکہ ماہیا نگاری کے حقیقی بانی ہمت رائے شرما ہیں۔حیدر قریشی نے 1919ء میں ضلع سیالکوٹ کے مشہور قصبے نارووال میں پیدا ہونے والے ہمت رائے شرما کو مدلل اندازِ گفتگو سے ماہیے کا بانی ثابت کیا۔یوں ایک طرف تو ماہیا کی ابتدا کے بارے میں ہونے والی متنازعہ گفتگو سمیٹ دی تو دوسری طرف ہمت رائے شرما کو ان کا جائز مقام دلوادیا جو شاعری کے علاوہ بھی گوں ناگوں صلاحیتوں کے مالک تھے۔ہمت رائے شرما کے ماہیے 1936ء میں صرف سترہ سال کی عمر میں فلم ''خاموشی'' کی زینت بنے اس کے علاوہ وہ نغمہ نگار، کہانی کار، آرٹ ڈائریکٹر اور ڈائریکٹر تک کے ذمہ دارانہ فرائض خوش اسلوبی سے نبھاتے رہے۔

ماہیا کے ذیل میں حیدر قریشی نے ماہیا کے مزاج، پنجابی لوک گیت ماہیا، ماہیا کے اوزان، ماہیا کی ابتدا، اردو میں ماہیا نگاری، ماہیا اور چن ماہی، اردو ماہیا کی تحریک، ماہیا کی بحث، ماہیا کے فروغ میں خواتین کا حصہ، ماہیا کا جواز، ماہیا کے خدوخال، تمام پر سیر حاصل بحث کی ہے اور کوئی ایسا پہلو نہیں چھوڑا جو تشنہ رہا ہو۔

---

# حیدرقریشی۔۔شخص وعکس

مرتّب: ارشد خالد

**مدیر عکاس انٹرنیشنل** (اسلام آباد)

**نام:** قریشی غلام حیدر ارشد

**قلمی نام:** حیدرقریشی

**ولدیت:** قریشی غلام سرور

**پیدائش:** سرکاری کاغذات میں یکم ستمبر ۱۹۵۳ء '

درست خاندانی روایت: ۱۳؍جنوری ۱۹۵۲ء

**مقامِ پیدائش:** چناب نگر (سابق ربوہ)

**آبائی علاقہ:** رحیم یارخاں' خان پور (سابق ریاست بھاولپور)

**تعلیم:** ایم اے (اردو)

**ادبی سفر کا آغاز:** ۱۹۷۱ء

**اصنافِ ادب:** **شاعری میں:** غزل' نظم' ماہیا

**نثر میں:** افسانہ' خاکہ' انشائیہ' سفرنامہ' یادنگاری' تحقیق وتنقید، حالاتِ حاضرہ

..........................................................................

## کتب کی تفصیل:

### شاعری

**سلگتے خواب** (غزلیں)' ناشر: تجدید اشاعت گھر۔لاہور، اسلام آباد۔مطبوعہ ۱۹۹۱ء

**عمرِ گریزاں** (غزلیں' نظمیں اور ماہیے)' ناشر: تجدید اشاعت گھر لاہور، اسلام آباد۔مطبوعہ ۱۹۹۶ء۔

**محبت کے پھول** (ماہیے)' ناشر: نایاب پبلی کیشنز۔خانپور۔مطبوعہ ۱۹۹۶ء۔

**دعائے دل** (غزلیں' نظمیں) ناشر: نصرت پبلشرز لاہور۔مطبوعہ ۱۹۹۷ء۔

چاروں مجموعوں کا مجموعہ **غزلیں' نظمیں' ماہیے** ناشر: سروراد بی اکادمی۔جرمنی۔مطبوعہ ۱۹۹۸ء۔

**درد سمندر** (غزلیں' نظمیں اور ماہیے) یہ مجموعہ کلیات 'عمرلاحاصل کا حاصل' میں شامل کیا گیا ہے۔



### تخلیقی نثر

**روشنی کی بشارت** (افسانے) ناشر: تجدید اشاعت گھر، اسلام آباد، لاہور۔ مطبوعہ ۱۹۹۲ء۔

**قصے کہانیاں** (افسانے) یہ مجموعہ الگ سے نہیں چھپا۔ **افسانے** میں شامل ہے۔

**افسانے** (روشنی کی بشارت اور قصے کہانیاں ایک جلد میں)' ناشر: معیار پبلی کیشنز دہلی۔ مطبوعہ ۱۹۹۹ء۔

**ایٹمی جنگ** (تین افسانے اردو اور ہندی میں) ناشر: معیار پبلی کیشنز دہلی۔مطبوعہ ۱۹۹۹ء۔

**میں انتظار کرتا ہوں** (افسانوں کا ہندی ترجمہ) ناشر: ساہتیہ بھارتی، دہلی۔ مطبوعہ ۱۹۹۶ء۔

**AND I WAIT** (اب تک کے سارے افسانوں کا انگریزی ترجمہ)

ناشر: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس، دہلی۔مطبوعہ ۲۰۰۸ء

**میری محبتیں** (خاکے)' ناشر: نایاب پبلی کیشنز۔خانپور۔مطبوعہ ۱۹۹۶ء۔

**میری محبتیں** (خاکے)، ناشر: معیار پبلی کیشنز، دہلی۔مطبوعہ ۱۹۹۸ء۔

**کھٹی میٹھی یادیں** (یادنگاری) پہلے یہ الگ سے شائع نہیں کی، عمرِ لاحاصل کا حاصل میں شامل ہے۔

اب سال ۲۰۱۳ء میں تین ابواب کے اضافوں کے ساتھ پاکستان سے الگ کتابی صورت میں شائع کی گئی ہے۔

ناشر: عکاس انٹرنیشنل اسلام آباد بہ اشتراک نایاب پبلی کیشنز، خانپور۔مطبوعہ ۲۰۱۳ء

**سُوئے حجاز** (سفرنامہ۔عمرہ کا احوال)' ناشر: معیار پبلی کیشنز، دہلی۔مطبوعہ ۲۰۰۰ء۔

**سُوئے حجاز** (سفرنامہ، سفرِ حج کے اضافہ کے ساتھ)، ناشر: سروراد بی اکادمی جرمنی۔مطبوعہ ۲۰۰۴ء۔

**فاصلے، قربتیں** (انشائیے) یہ کتاب ابھی الگ سے شائع نہیں کی، 'عمرِ لاحاصل کا حاصل' میں شامل ہے۔

..........................................

### عمرِ لاحاصل کا حاصل

مذکورہ بالا پانچ شعری مجموعوں اور چھ نثری مجموعوں کی عوامی کلیات۔میگزین سائز ۴۸۴ صفحات

ناشر: معیار پبلی کیشنز۔دہلی۔مطبوعہ ۲۰۰۵ء

..........................................

### عمرِ لاحاصل کا حاصل

مذکورہ بالا پانچ شعری مجموعوں اور چھ نثری مجموعوں کی کلیات، لائبریری ایڈیشن۔

میگزین سائز ۶۱۶ صفحات (بعد کی تخلیقات کے اضافوں کے ساتھ)

ناشر: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاؤس۔دہلی۔مطبوعہ ۲۰۰۹ء

..........................................

